اسی تیلی سے بصارت ہے ۔ اگر یہ نہیں تو بصارت بھی نہیں۔ پس اسی تیلی سے حق تعالیٰ نے اپنی خلق کی جانب نظر فرمائی اور ان پر رحم فرمایا۔ اور انسان کی خلقت سے وجود عالم کو تمام فرمایا اس کی مثال انگوٹھی کے نگینہ کی سی سمجھنی چاہیئے جس پر مہر کندہ کی جاتی ہے اور اس مہر سے بادشاہ کے خزانوں کی حفاظت اور اس کے احکام کی اجرائی کی جاتی ہے پس وجود انسانی سے حق جل وعلیٰ اپنی تمام مخلوقات کی حفاظت فرماتا ہے ۔ اور اپنے ازلی ابدی کلام کو اس کے ذریعہ سے عالم میں پہنچاتا ہے ۔

جب تک انسان کامل موجود رہے گا عالم بھی محفوظ رہے گا اور جب یہ نہ رہے گا۔ تو عالم بھی نہ رہے گا اور اس عالم سے وہ منتقل ہو کر عالم آخرت میں چلا جائیگا پھر گویا وہاں کے خزانوں کی حفاظت ہو گی اور مہر لگے گی اور وہ حالت دائمی ابدی ہو گی۔ انسان کو لازم ہے کہ اپنے مرتبہ کو پہچانے ۔ اس کے سامنے فرشتوں کی نظیر موجود ہے جو خاص خاص اسماء الٰہی کے ساتھ اللہ جل شانہٗ کی عبادت کرتے ہیں اور انہیں دوسرے اسماء کا علم نہ تھا۔ انہوں نے اپنے علم کو کامل سمجھ کر اور آدمؑ کے ظاہر خلقت پر نظر کر کے حق تعالیٰ سے حجت کی اور اپنی حقیقت کو نہیں پہچانا۔ اگر وہ اپنی حقیقت پہچانتے تو کبھی حجت نہ کرتے فرشتوں کا یہ قصہ اے انسان تیرے ہی سمجھانے کو بیان کیا گیا ہے۔ تجھے چاہیئے کہ اپنی حقیقت کو پہچاننے کی کوشش کرے اور ہر حالت میں ادب ملحوظ رکھے اور دعوےٰ سے زبان بند رکھے کیونکہ جس طرح فرشتوں کو بہت اسماء معلوم نہ تھے ۔ تجھے بھی اس کے تمام اسماء پر وقوف نہیں ہے ۔

امور کلی گو ان کا عینی وجود نہ ہو مگر معبود فی الذہن ضرور ہوتے ہیں اسلئے انہیں امور باطن کے لفظ سے تعبیر کیا جاتا ہے ۔ ان کا اثر ہر وجود عینی میں ساری وجاری ہے بلکہ عین امور ذہنی ہیں اور وجود عینی کا امتناع ان سے کیا جاتا ہے یعنی امور کلیہ اور موجودات یہ اگرچہ ایک اعتبار سے تابع ومتبوع ۔ لازم وملزوم ومؤثر ومتاثر ہیں لیکن باعتبار

اس سے کے تمام حقائق کی حقیقت ذات الٰہیہ پر منتہی ہوتی ہے۔ حقیقتہً دونوں ایک ہی ہیں۔ اس لئے کہ یہ حقائق مرکب ہوتے ہیں۔ طبیعت جوہر مبوعہ اور حقیقت عرضیہ تابعیہ موجودات خارجہ اعراض ہیں۔ اور امور کلیہ جوہر۔ عرض جوہر سے علیحدہ نہیں ہے جیسے علم و عالم حیات و حی۔ لیکن جس طرح علم کا مقتضی یہ ہے کہ جس میں یہ صفت علم ہو اسے عالم کہا جائے اسی طرح موصوف کے لحاظ سے صفت اس کی متقاضی ہے کہ اگر موصوف قدیم ہے تو صفت بھی قدیم ہو اور اگر موصوف حادث ہے تو صفت بھی حادث ہو۔ پس اس ارتباط مفعولات و موجودات عینیہ کی رو سے ہر امر کلی محکوم بہ اور وجود خارجی محکوم علیہ ہوا۔ امور کلی جب موجودات عینی کی طرف منسوب ہوتے ہیں تو ان پر بھی محکوم علیہ کا حکم کیا جاتا ہے۔ اور چونکہ وہ اپنی موصوف میں بغیر تجزی کے پائے جاتے ہیں اس لئے ان میں تجزی ممکن نہیں۔ مثلاً انسانیت نوع انسان کے ہر فرد میں بغیر تجزی موجود ہے اور تعدد افراد سے تعدد ماہیت نہیں ہو سکتی۔

جب کہ امور کلی جو غیر خارجی ہیں اور موجودات عینی جو غیر خارجی ہیں ان میں باوجود نسبت عدمیہ کے ایک قسم کا ارتباط ہے تو موجودات عینیہ میں باہم بہت زیادہ ارتباط ہونا چاہیئے۔ اسی طرح حادث و محدث کا ارتباط ہے۔ حادث کو اپنے محدث کے ساتھ رشتہ احتیاج ہوتا ہے کیونکہ اس کا وجود اسی کی ذات سے وابستہ ہے پس حادث کی صفت ہوئی۔ موجودہ بذات غیرہ یعنی واجب بالغیر اور محدث کی صفت ہوئی موجود بذاتہ یعنی واجب الوجود۔ پس جب ذات واجب الوجود نے چاہا کہ حادث کو وجود میں لائے تو تقاضا یہ ہوا کہ کل اشیاء۔ اسمار صفات میں سے سوائے اسم ذات کے اس میں ودیعت رکھی جائیں اور وہ حادث تمام اسمائے صفات کے لحاظ سے باستثنائے وجوب ذاتی واجب الوجود کی صورت پر ہو۔ پس اللہ جل شانہٗ نے اپنی معرفت کا زینہ ہمیں اس طرح بتایا کہ اپنی حقیقت پر نظر کریں۔ وفی انفسکم افلا تبصرون

نیز ہماری اپنی حقیقت حادثہ کے علاوہ اپنے دوسرے حادث اشیاء کی طرف بھی دیکھنے اور فکر کرنے کے لئے ارشاد ہوا ہے ۔ سنریهم ایاتنا فی الآفاق وفی انفسهم حتیٰ یتبین لهم انه الحق پس جب بندہ اپنے نفس کو پہچانتا ہے تو اپنے رب کو بھی پہچان لیتا ہے ۔ کیونکہ جب صفات سے اللہ جل شانہٗ موصوف ہے سوائے صفت وجوب ذاتی کے اسی وجہ سے حق تعالےٰ نے اپنا کلام اپنے بندے کی زبان میں آتارا ۔ بس جب ہم نے حق تعالےٰ کو پہچانا اور اپنی ہر چیز کی نسبت اس کی طرف کی پس حق تعالےٰ نے بھی ہمارے لئے اپنی ذات کی صفت ہماری صفات سے کی اور جب ہم نے حق تعالیٰ کا مشاہدہ کیا تو ہم نے اپنی ذاتوں کا مشاہدہ کیا اور جب ہم نے اپنی ذات کو دیکھا تو اسی کی ذات کا مشاہدہ کیا ۔

اس میں شک نہیں کہ ہم ہزار ہیں وہ ایک ہے یہاں ہزار ہا عالم ہیں اور وہاں ایک ذات واجب الوجود ہے ۔ گو ہماری حقیقت جامعہ ایک ہے لیکن ہم میں سے ہر ایک میں فرق ہے تاکہ تمیز کی جا سکے اگر یہ فرق کرنے والی شے نہ ہوتی تو وحدت میں کثرت اور کثرت میں وحدت ممکن نہ ہوتی ۔ اسی طرح بندہ اور خدا میں ایک شے فرق کرنے والی ہے یعنی ہم محتاج ہیں وہ حاجت برار ہے ہم حادث ہیں وہ محدث ہے ، ہم مخلوق ہیں وہ خالق ہے نہ وہ محتاج ہے نہ وہ حادث ہے ۔ نہ وہ مخلوق ہے ۔ وہ ان صفات سے ممتاز غنی و قدیم خالق ہے ۔ اس کے لئے نہ صفت اوّل ہے اور نہ صفت آخر کیونکہ ان دونوں سے تقیید لازم آتی ہے ۔ وہ عین اپنی اولیت میں آخر ہے اور آخریت میں اوّل ہے ۔ اور یہی معنی ہو الاول ہو الآخر کے ہیں ۔ اللہ تعالےٰ نے اپنی ذات کو ظاہر و باطن کی صفات سے موصوف کیا ۔ بس اسی رعائت سے ایک عالم شہادت بنایا اور دوسرا عالم غیب بنایا تاکہ ہم باطن حق کو اپنے باطن سے اور ظاہر حق کو اپنے ظاہر سے حاصل کریں ۔ نیز اس نے اپنی ذات

کے لئے صفات رضا اور غضب اختیار فرمائیں پس عالم کو ڈرنے والا اور امید رکھنے والا بنایا۔ اسی لیے ہم اس کے غصے سے ڈرتے ہیں اور اس کی رضا کی کوشش کرتے ہیں۔ غرض کہ اس طرح تمام صفات کا مظہر انسان کو بنایا اور اپنے دونوں ہاتھوں یعنی جمال و جلال سے انسان کامل کو بنایا جو تمام حقائق و مفردات عالم کا جامع قرار پایا۔ اس طرح عالم شہادت اور خلیفہ باطن کو پیدا کر کے خود کتمان حجاب میں ہو بیٹھا۔ اللہ جل شانہ نے اپنی توصیف میں فرمایا کہ وہ حجب ظلمانیہ میں مخفی ہے یعنی حجابات طبیعت میں پوشیدہ ہے۔ پھر فرمایا کہ وہ حجب نوریہ میں مستور ہے یعنی ارواح لطیفہ حاجب بارگاہ ہیں۔ عالم چونکہ خود لطیف و کثیف کے درمیان میں ہے اس لئے خود ایک حجاب ہے۔ باوجودیکہ عالم حادث و محتاج ہونے کیوجہ سے اپنے موجد کا دست نگر ہے۔ لیکن چونکہ اس میں وجوب ذاتی کے لیے کوئی امر مختص نہیں ہے اس لیے پروردگار عالم کی ذات کا ادراک کبھی نہیں کیا جا سکتا۔ اللہ جل شانہ نے آدم کو اپنے ہاتھ سے اس لئے بنایا کہ انہیں بزرگی عطا ہو۔ اس لئے ابلیس سے سجدہ نہ کرنے پر پوچھا "مامنعك ان تسجد لما خلقت بیدی" اے آدم کی بزرگی جس نے انہیں مسجود ملائک بنایا صرف اسی میں تھی کہ ان میں صورت عالم اور صورت حق دونوں کو جمع فرمایا تھا ان الله خلق آدم علےٰ صورتہٖ اور یہی گویا دونوں ہاتھ اللہ تعالےٰ کے تھے اسی جامعیت کے باعث حضرت آدمؑ خلیفہ مقرر ہوئے۔ اگر آدمؑ اللہ کی صورت پر اس عالم میں نہ ہوتے اور ان میں وہ سب چیزیں نہ ہوتیں جو رعایا اپنے بادشاہ کے جانشین میں طلب کرتی ہے تو وہ خلیفہ ہی نہیں بنائے جا سکتے تھے۔ پس لازم ہوا کہ ان میں وہ تمام چیزیں موجود ہوں جن کی احتیاج رعایا کو پڑتی ہے ورنہ خلافت کا صحیح اطلاق نہیں ہو سکتا۔ چنانچہ اس لفظ کا اطلاق صحیح طور پر انسانِ کامل پر ہو سکتا ہے۔ پس اللہ جل شانہ نے حضرت آدمؑ کی صورت ظاہری حقائق و

صورت عالم کے بموجب بنائی۔ اور صورت باطنی اپنی صورت پر بنائی۔ اسی لئے انسان کی شان میں فرمایا کہ میں اس کی بینائی اور شنوائی ہو جاتا ہوں۔ اور یہ نہیں فرمایا کہ میں اس کی آنکھ اور کان ہو جاتا ہوں۔ اس کے بعد آدمؑ کی صورت ظاہری و باطنی میں فرق فرمایا۔ اسی طرح اللہ تعالےٰ نے موجودات عالم میں سے ہر شے میں بقدر اس کی استعداد کے سریان فرمایا۔ لیکن خلیفۃ اللہ کی سی جامعیت کسی کو نہیں بخشی۔ اگر موجودات عالم میں حق تعالےٰ اس طرح اپنی صفات کے ساتھ سرایت نہ فرماتا تو کسی شے کا وجود ممکن نہ ہوتا۔ اسی ارتباطِ وجودی کے سبب سے عالم کو اپنے وجود کے بارے میں حق تعالےٰ کی طرف احتیاج واقع ہوئی۔ غرض کہ آدمؑ کی تخلیق اس طرح فرمائی اور ان سے تمام آدمیوں کو پیدا کیا۔ چنانچہ خود فرماتا ہے یاایہاالناس اتقوا ربکم الذی خلقکم من نفس واحدۃ وخلق منہا زوجہا وبث منہما رجالاً کثیرا و نساء یعنی اے لوگو ڈرو اس پروردگار سے جس نے تم کو ایک ہی شخص سے پیدا کیا اور اس شخص سے اس کی زوج کو بنایا اور ان دونوں سے بہت سے مردوں اور عورتوں کو عالم وجود میں لایا۔ اس کے بعد حضرت شیخ اکبرؒ فرماتے ہیں کہ میں نے یہاں صرف اسی قدر بیان کیا جس کے لئے مجھے حضرت رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہوا تھا۔ مجھے اللہ نے جس قدر علم عطا فرمایا ہے اگر اسے بیان کرنے پر آؤں تو اس عالم وجود میں نہیں سما سکتا۔

اس فص کے بعد فص شیثیہ ہے۔ پھر فص نوحیہ پھر فص ادریسیہ پھر فص ابراہیمیہ وغیرہ علیٰ ہذا القیاس یعنی خاتم الانبیاء والمرسلین احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی تمام حکمتیں الگ الگ فصوص میں بیان کی گئی ہیں۔ مخفی نہ رہے کہ ہر فص ایک بحر زخار ہے جس کا سمجھنا اور حکمت الٰہی پر مطلع ہونا ہر شخص کے لئے ضروری ہے کیونکہ اس کتاب کی شان نزول ہی یہ ہے کہ لوگ پڑھیں سمجھیں اور علوم الٰہی پر مطلع ہوں بعض نے حضرت

شیخ پر اعتراض کیا ہے کہ آپ نے قوم لوط و قوم ہود و قوم صالح علی نبینا علیہم الصلوٰۃ والسلام کو اہل قرب میں سے کہا ہے حالانکہ یہ قطعی جہنمی ہیں۔ مگر اس میں بھی معترض بجائے معنی کے الفاظ پر جاتے ہیں۔ حضرت شیخ نے حسب تحوائے آیۂ نحن اقرب الیہ منکم ولکن لاتبصرون یکل شیئ یرجع الیٰ اصلہ ان اقوام کو خدا سے بمقابلہ ان لوگوں کے جو اس عالم شہادت میں موجود ہیں قریب تر کہا تو اس میں کونسا بخلاف نص انہیں جنتی بنایا۔ حالانکہ یہ اللہ جل شانہٗ کے فضل پر منحصر ہے کہ ایک رند خراباتی کو جنت میں جگہ دے اور اس کی شان لاابالی کو اس کی کچھ پرواہ نہیں کہ عابد ہزار سالہ جہنم میں جائے۔ خدا کے معاملے خدا ہی کے ساتھ اسی طرح فرعون کے بارے میں حضرت شیخ اکبر نے اسے ناجی فرمایا ہے قرآن پاک میں اللہ جل شانہٗ نے آسیہ زوجہ فرعون کی زبانی صاف کہلوایا ہے کہ انہ قرۃ عین لی ولک عسیٰ ان ینفعنا یعنی یہ میرا اور تمہار دونوں کا قرۃ العین ہے قریب ہے کہ ہم دونوں کو یہ نفع پہنچائے گا۔ حضرت آسیہ کو تو یہ نفع پہنچا یا کہ حضرت موسیٰ کی بدولت وہ ایمان لائیں اور فرعون کو بھی یہی نفع پہنچا یا یعنی اس نے ڈوبتے وقت کہا کہ میں ایمان لایا اس رب پر جس پر بنی اسرائیل ایمان لائے۔ کہا جاتا ہے کہ فرعون کا اس وقت کا ایمان لانا قابل قبول نہیں ہے اور اس آئت سے استدلال کیا جاتا ہے کہ فلم یک ینفعھم ایمانھم لما راوا باسنا سنۃ اللہ التی قد خلت فی عبادہ الاقوام یونس لیکن یہ آئت قطعی طور پر دلالت نہیں کرتی کہ یہ ایمان ان کو آخرت میں بھی نفع نہ دے گا۔

حضرت شیخ رکن الدین علاؤالدولہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے گو شیخ علیہ الرحمۃ کی بزرگی و کمال کے وہ قائل تھے مگر فتوحات کے حواشی پر بہت اعتراض کیا ہے اور گو خطاب کرتے وقت ایہا الصدیق وایہا المقرب وایہا الولی و

ابہا العارف الحقانی لکھتے ہیں لیکن بوجہ اس کے کہ شیخ نے حضرت حق کو وجود مطلق کہا ہے خاطی کہتے ہیں اور ان کلمات کو کلمات کفر کہتے ہیں۔ صاحب نفحات الانس لکھتے ہیں کہ بعض مشائخ نے لکھا ہے کہ یہ تکفیر ان معانی کی ہے جو کلام۔ شیخ کے انھوں نے لئے ہیں نہ کہ ان معانی کی۔ جو شیخ کے مراد ہیں۔ اس لئے کہ وجود تین طرح کا ہے۔ ایک بشرط شے۔ یہ وجود مقید ہے۔ دوسرا بشرط لا شے۔ یہ وجود عام ہے اور تیسرا بہ شرط شے یہ وجود مطلق ہے۔ شیخ رضی اللہ تعالی عنہ نے اس آخری معانی میں حق سبحانہ تعالے کو وجود مطلق کہا ہے اور شیخ رکن الدین وجود عام کے معنی لیکر اس کی تردید کر رہے ہیں۔ شیخ علیہ الرحمتہ کے نزدیک وجود میں نہ کوئی قید شرط ہے اور نہ عمومیت۔ قیود و تعینات مراتب میں اس کے ظہور کی شرط واقع ہوئی ہے نہ کہ فی حد ذاتہ۔ شیخ نے وحدت کو کثرت میں ثابت کرنا چاہا ہے اور یہ دکھایا ہے کہ کثرت مخلوقات سے وحدت حق میں کوئی زیادتی نہیں ہو سکتی ہے

حضرت شیخ ابو بکر نحوانی قدس سرہ العزیز فرماتے ہیں کہ اوائل میں فصوص الحکم کا میں بہت مشغلہ رکھتا تھا۔ ایک بار میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت سے مشرف ہوا۔ میں نے نہایت ادب سے پوچھا کہ آپ فرعون کے بارے میں کیا فرماتے ہیں۔ زبان حق ترجمان سے ارشاد ہوا کہ جو اس میں لکھا ہے وہی کرو۔ پھر میں نے عرض کیا یا رسول اللہ وجود میں آپ کیا فرماتے ہیں۔ ارشاد ہوا قدیم میں قدیم ہے اور حادث میں حادث ہے۔ غرض کہ کسی کو بقول حضرت شیخ صلاح الدین) سنفکی قدس سرہٗ اگر علم لدنی والے کے کلام کو دیکھنا منظور ہو تو شیخ اکبر کی تصانیف دیکھے۔ آپ کے ہمعصر یہ بزرگ تھے۔ شیخ شہاب الدین عمر سہروردی۔ شیخ اوحد الدین کرمانی۔ شیخ نجم الدین کبریٰ۔ شیخ مصلح الدین سعدی شیرازی۔ شیخ صدر الدین تونوی۔ شیخ موید الدین جنیدیؒ۔ شیخ ابوالحسن شاذلی مغربی

ابو العباس مرسیؒ۔ ابن الفارس حموی مصریؒ۔ عزیز الدین نسفیؒ۔ ابن الصباغؒ۔ فخر الدین عراقیؒ۔ نجیب الدین برغش شیرازیؒ۔ برہان الدین تبریزیؒ۔ نور الدین عبد الرحمٰن اسفرائنیؒ جمال الدین جرزقانیؒ۔ سیف الدین باخرزیؒ۔ سعد الدینؒ۔ ابو محمد عبد اللہ مغربی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین۔

مولانا جلال الدین رومی رحمۃ اللہ علیہ کا زمانہ حضرت محی الدین ابن عربی کی اخیر عمر سے ملتا ہے۔ جس وقت فصوص الحکم لکھی گئی اس وقت مولانا کی عمر غالباً ۲۳ سال کی تھی۔ حضرت امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ شیخ اکبر علیہ الرحمہ سے (۵۵) سال پیشتر گزرے ہیں۔ حضرت شیخ اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کل ۷۹ برس چھ یوم اس عالم فانی میں رہ کر جمعہ کی شب بائیسویں (۲۲) ربیع الآخر ۶۳۸ھ کو بمقام دمشق انتقال فرمایا اور آپ کا مزار شریف جبلِ کاسوں کے دامن میں جو صالحیہ کے نام سے مشہور ہے اب تک فیض بخش خاص و عام ہے

یتبرک و یزار رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

تمت بالخیر

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# باب اوّل

## تمہید

سب تعریفیں اللہ تعالیٰ کے لئے ہیں جو اپنی ذات کے لحاظ سے احد اور صفات کی رُو سے فرد ہے۔ اس نے اپنے جمالِ پاک کو سمات وجہات سے اپنی ذات کو محدثات سے۔ اپنے قدم کو اطراف سے۔ اپنے ہاتھ کو حرکات سے۔ اپنی چشم اقدس کو لحظات سے۔ اپنے استوا کو ملاپ سے۔ اپنی قدرت کو زلات سے اپنے ارادے کو شہوات سے منزہ و مبّرا فرمایا۔

جس نے اپنی صفات کو صفت کرنے والوں کی تعداد کے ساتھ شمار نہیں کیا، اور نہ ہی خواہشات کے اختلاف کی بدولت اس نے اپنے ارادے میں اختلاف فرمایا۔

اُس نے کلمہ کُن سے ساری کائنات کو مکوّن فرمایا، اور تمام موجودات کو اس کے ذریعہ ظہور بخشا۔ پس دنیا میں کوئی شئے موجود نہیں۔ جو اس حقیقت مستورہ کے بغیر ظہور پکڑتی ہو۔ اور نہ ہی کوئی حقیقت اس کے سِرِ مستونہ کے بغیر خروج چاہتی ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔

اِنَّمَا قَوْلُنَا لِشَیْءٍ اِذَا اَرَدْنٰهُ اَنْ نَّقُوْلَ لَهٗ كُنْ فَیَكُوْنُ

(جو چیز ہم چاہیں اس سے ہمارا فرمانا یہی ہوتا ہے کہ ہم کہیں ہو جا وہ فوراً ہو جاتی ہے)

### اما بعد

پس جب میں نے کون و تکوین، مکنون اور اُس کی تدوین کی طرف نظرِ غائر دیکھا تو ساری کائنات کو بصورتِ درخت پایا۔ اور اس کے نُور کی جڑ کو دانہ کُن سے پنپتے دیکھا۔ تحقیق کہ کو نیتہ دانہ کُن کے بار سے بار دار ہوا۔ نَحْنُ خَلَقْنٰكُمْ (ہم نے تمہیں پیدا فرمایا) پس اس بیج سے پھول، پھل کی صورت میں متشکل ہوا۔ اِنَّا كُلَّ شَیْءٍ خَلَقْنٰهُ بِقَدَرٍ (بے شک ہم نے ہر چیز ایک اندازے سے پیدا فرمائی) پھر ایک ہی جڑ

سے دو شاخیں نمودار ہوئیں۔ وہ (جبر) ارادہ ہے۔ اور اس کی شاخ قدرتِ الٰہیہ ہے
پس کاف کے جوہر سے دو مختلف معانی یعنی کاف کمالیت " اَلْیَوْمَ اَکْمَلْتُ لَکُمْ دِیْنَکُمْ
(آج کے دن میں نے تمہارے لئے تمہارا دین مکمل کر دیا)
کاف کفریہ " فَمِنْهُمْ مَنْ اٰمَنَ فَمِنْهُمْ مَنْ کَفَرَ " (پس ان میں کوئی
ایمان پر رہا اور کوئی کافر ہو گیا) ہویدا ہوئے۔ بعینہٖ نون کے جوہر سے بھی دو نون ایک
نون نکرہ اور دوسرا نون معرفہ پیدا ہوئے۔ پس جب وہ قدم کے مقصد کے فرمان پر
عدم کے کُن سے ان پر ظاہر ہوا تو اس نے اپنے نور میں سے ان پر ترشیش (چھڑکاؤ) فرمائی
اور جس انسان تک اس نور کے قطرے پہنچے پس اس کی بدولت اس نے دانۂ کُن سے
نکلے ہوئے شجرۃ الکون کی صورت کا احاطہ کر لیا۔ پس اس طرح اس کو کُن کے کاف کے
راز میں " کُنْتُمْ خَیْرَ اُمَّۃٍ " (تم بہتر امت تھے) کی صورت دکھائی دینے لگی۔ اور اس
کے نون کی شرح میں " اَفَمَنْ شَرَحَ اللّٰہُ صَدْرَہٗ لِلْاِسْلَامِ فَھُوَ عَلٰی نُوْرٍ
مِّنْ رَّبِّہٖ (کیا وہ شخص جس کا سینہ اللہ تعالیٰ نے اسلام کے لئے کھول دیا ہو وہ اپنے رب
کی طرف سے نور یعنی ہدایت پر ہے) کا مطلب ان پر واضح ہو گیا۔ اور جو شخص اس نور سے
بہرہ ور ہوا وہ مقصود کے مطلب کا افشاں صرف حرف کُن سے طلب کرتا رہا۔ اس طرح وہ
اس حرف کے تلفظ میں غلطی کر کے اپنی امید میں ناکامی کا شکار ہوا۔ اور جب اس نے کُن کی
مثال کو بغور دیکھا تو اس نے گمان کیا کہ کاف کفریہ کو نون نکرہ سے ملا دیا گیا فَکَانَ
مِنَ الْکَافِرِیْنَ (لہٰذا وہ شخص کافروں میں سے ہو گیا)۔

باب دوم

# اسرارِ حرفِ کُن

گویا کہ ہر مخلوق کو کلمۂ کُن کے حروف کے تلفظ کے علم اور اس کے پوشیدہ بھیدوں کے مشاہدے کے مطابق حصّہ ملا ہے اور اس پر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ قول مبارک دال ہے "إن اللہ خلق خلقہ فِیْ ظلمۃ ثم رش علیھم من نورہ فمن أصابہ ذلك النور اھتدی ومن أخطأہ ذلك النور ضل وغوی" (بے شک اللہ تعالیٰ نے اپنی مخلوق کو تاریکی میں پیدا فرمایا۔ اور پھر اس پر اپنا نور چھڑکا۔ پس جس شخص کو وہ نور پہنچ گیا وہ ہدایت پا گیا اور جو اس سے بہرہ ور نہ ہوا وہ گمراہ ہو گیا۔)

پس جب حضرت آدم علیہ السلام نے وجود کے دائرے کی طرف غور سے دیکھا تو ان کو یہ معلوم ہوا کہ موجودات کی ہر چیز کون کے دائرے کے اندر چکر کھا رہی ہے۔ وَاحِدٌ مِّنْ نَّارٍ وَّاحِدٌ مِّنْ طِیْنٍ (کوئی تو آگ سے پیدا کیا گیا اور کوئی کیچڑ سے) پھر انہوں نے دیکھا کہ دائرۂ کونیہ کُن کے اسرار پر گھوم رہا ہے۔ اور جب کن کے اسرار گھومتے ہیں اسی طرف وہ بھی چکر لگانے لگتا ہے۔ اور جس طرف وہ پرواز کرتے ہیں، وہ بھی پرواز کرنے لگتا ہے۔ غرض انہوں نے اچھی طرح دیکھ لیا۔ اس دائرۂ کونیہ کا مرجع اور جولانگاہ وہی اسرارِ کُن ہے۔ جن سے نہ ہی وہ زائل ہو سکتا ہے اور نہ ہی اُن سے پھر کر کسی دوسری طرف مائل ہو سکتا ہے۔ اور اس دائرۂ کونیہ کے اندر رہنے والوں کی یہ کیفیت ہے۔ کہ کسی نے "کاف کمالیہ اور نون معرفت کا مشاہدہ کیا۔ اور کسی نے کاف کفریت اور نون نکرہ کا مشاہدہ کیا۔ اس طرح دائرۂ کونیہ کا ہر موجود اپنے مشاہدے کے امر کے موافق دائرۂ کُن کے نقطے کی طرف لوٹے گا۔ اور کوئی مُکوِّن مُکوَّن کے

ارادے اور منشا سے باہر نہیں نکل سکے گا۔

غرض جب ہم نے شجرۃ الکون کی شاخوں کے اختلاف اور ثمرات کی نوع وقسم کی طرف بنظر غائر دیکھا۔ تو ہمیں پتہ چلا کہ اس درخت کی جڑ دانہ کُن سے پیدا ہوئی ہے جس سے وہ درخت نمودار ہوا۔ اور جب حضرتِ آدم علیہ السلام مکتب تعلیم میں داخل ہوئے اور انہیں تمام اسماء تعلیم کئے گئے تو انہوں نے کن کی مثال کو بغور دیکھا۔ اور اس بارے میں خوب غور کیا کہ مُکَوَّن سے مُکَوِّن کی کیا غرض ہے۔ اس طرح معلّم نے کاف کُن سے کاف کنزیت یعنی کُنْتُ کَنْزًا مَخْفِیًا لَا اُعْرَفُ فَاَحْبَبْتُ اَنْ اُعْرَفَ الخ (میں ایک چھپا ہوا خزانہ تھا جسے کوئی نہیں جانتا تھا۔ اور پھر میں نے یہ چاہا کہ مخلوق کو پیدا کروں تاکہ میں پہچانا جاؤں) کی شہادت دی۔ اور اُس نے نون کے راز سے نونِ ربانیت یعنی اِنِّیْ اَنَا اللّٰہُ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنَا (بے شک میں اللہ ہوں اور میرے سوا کوئی معبود نہیں۔ پس جب بخوبی دیکھ لیا (کلمہ کُن) کا تلفظ درست ہو گیا۔ اور (آدمؑ) کیلئے کاف کنزیت سے کاف تکریم یعنی وَلَقَدْ کَرَّمْنَا بَنِیْٓ اٰدَمَ (ہم نے بنی آدم کو مکرم بنایا۔ اور کاف کنیت یعنی کُنْتُ لَہٗ سَمْعًا وَّبَصَرًا وَّیَدًا الخ (کوئی بندہ جب نوافل کے ذریعے میرا تقرب چاہتا ہے یہاں تک کہ میں اُسے اپنا دوست بنا لیتا ہوں۔ جب وہ میرا دوست بن جاتا ہے تو میں اس کے کان بن جاتا ہوں جس کے ذریعے وہ سنتا ہے۔ اور اس کی آنکھ بن جاتا ہوں جس کے ذریعے وہ دیکھتا ہے اور اس کے پاؤں بن جاتا ہوں جس کے ذریعے وہ چلتا ہے) کا استنباط فرمایا۔ اور اس نے اس آدمؑ کیلئے انانیت کے نون سے نون نوریتہ یعنی جَعَلْنَا لَہٗ نُوْرًا (ہم نے اس کے لئے نور بنایا) استخراج کیا۔ اور نون نعمت یعنی اِنْ تَعُدُّوْا نِعْمَتَ اللّٰہِ لَا تُحْصُوْھَا (اگر تم اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کا شمار کرو تو ہرگز ان کا شمار نہیں کر سکو گے) کو اس کے ساتھ متصل کیا گیا۔)

مگر ابلیس لعین نے چالیس ہزار سال اس مکتب تعلیم میں گزارے اور وہ کُن کے

حروف کی جستجو کرتا رہا دریں اثناء معلّم نے اُسے اس کے اپنے نفس وحال وقوت کے سپرد کئے رکھا۔ اور وہ کلمہ کُن کی صورتوں کو دیکھتا تھا تاکہ ان کے ذریعے وہ کاف کفریہ کا مشاہدہ کرے۔ پس اس نے تکبّر و انکار کیا۔ اور کلمہ کُن کے نُون سے ناریت یعنی۔ خَلَقْتَنِیْ مِنْ نَّارٍ کا مشاہدہ کیا۔ اور اس کی کفریت کا کاف اس کی ناریت کے نون سے مل گیا۔ فَکُبْکِبُوْا فِیْهَا الخ (پس وہ (شیطان) اور اُس کے پیروکار آگ میں مونہوں کے بل ڈالے گئے۔

باب سوم

## مُشَاهِدَهٔ آدم علیہ السلام

جب آدم علیہ السلام نے اس درخت کے اختلاف اور گل ہائے رنگا رنگ اور ثمرات کی طرف دیکھا۔ تو انہوں نے اِنِّیْ اَنَا اللّٰهُ (بے شک میں اللہ تعالیٰ ہوں) کی شاخ کو متعین کر لیا۔ اور اسے ندا کی گئی کہ ثمرات توحید کھاؤ اور سایہ تفرید میں آرام کرو۔ وَلَا تَقْرَبَا هٰذِهِ الشَّجَرَةَ (اور اس درخت کے قریب مت جاؤ) اور جب ابلیس کے بہکانے سے انہوں نے اس درخت کا پھل کھا لیا تو رَبَّنَا ظَلَمْنَا اَنْفُسَنَا الخ (اے رب ہمارے ہم نے اپنی جانوں پر ظلم کیا) کی شاخ کو مضبوطی سے پکڑ لیا جس کی بدولت فَتَلَقّٰۤی اٰدَمُ مِنْ رَّبِّهٖ كَلِمٰتٍ (پس آدم علیہ السلام کو اپنے رب کی طرف چند کلمات القا ہوئے) کے ثمرات اس شاخ سے ان کی طرف گرنے لگے۔

اور جب یوم میثاق کو اَلَسْتُ بِرَبِّكُمْ (کیا میں تمہارا رب نہیں ہوں) کی صدا آئی تو ہر ایک نے اپنے مشاہدے اور لیاقت سماع کے مطابق گواہی دی۔ اور بالاتفاق بطور ایجاب سب نے بلیٰ کہا۔ لیکن اختلاف حرف گواہی دلانے میں ہوا کیونکہ جس شخص نے جمال خداوندی کی لقا کو دیکھ کر گواہی دی اس نے تو لَیْسَ کَمِثْلِهٖ شَیْءٌ (اس کی مثل

کوئی نہیں کی گواہی دی۔ اور جس شخص نے جمالِ صفات کی رُو سے گواہی دی اُس نے لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْمَلِکُ الْقُدُّوسِ (کوئی معبود نہیں مگر وہی جو پاک بادشاہ ہے) کی شہادت دی۔ جن لوگوں سے اس مخلوق کے عرائس نے شہادت دلائی۔ انکی گواہیاں مشہود کے اختلاف کی بدولت مختلف ہوگئیں۔

لہٰذا بعض نے اللہ تعالیٰ کو حد لگائی۔ بعض نے اِسے معدوم ٹھہرایا۔ اور بعض اسے ٹھوس پتھر کی صورت قرار دینے لگے۔ اور سب لوگ اس باب میں قُلْ لَّنْ یُّصِیْبَنَآ اِلَّا مَا کَتَبَ اللّٰہُ لَنَا الخ (کہدے ہمیں کوئی مصیبت نہیں پہنچے گی مگر اللہ تعالےٰ نے ضرور اس کو ہمارے حق میں لکھا ہوگا۔ یعنی جو کچھ ہوتا ہے ارادہ الٰہی کے موافق ہوتا ہے) کے حکم میں گرفتار تھے۔ اور یہ حکم کلمۂ کُن کے راز میں مستور ہے اور اس کے دائرہ کے نقطہ میں گھومنے والا اور اس کے دانہ کی جڑ پر قائم تھا۔ مذکورہ دانا اس شجرۃ الکون اور اس کے پھل کا بیج اور اس کی صورت کا معنٰی ہے۔ اس لئے ہم مکوّن کیلئے مثال اور موجود کے لئے صورت قائم کرتے ہیں۔ چونکہ اس درخت سے اقوال و افعال و احوال نمودار ہوتے ہیں۔ اس کو ایک ایسا درخت قرار دیا جس کا اصل سر کلمۂ کُن ہے۔ اور عالم کون میں جتنے حوادث مثلاً خسارہ۔ نفع۔ غیب۔ شہادت۔ کفر۔ ایمان۔ اعمال مقربین کے ثمرات متقین کے مدارج۔ صدیقین کی منازل۔ عارفین کی مناجات اور محبین کے مشاہدات وغیرہ یہ سب اسی درخت کے ثمرات ہیں۔

باب چہارم

# شاخہائے شجرۃ الکون

اس درخت سے تین شاخیں نکلیں۔ جس کی جڑ دانۂ کُن سے نمودار ہوئی تھی۔ ایک شاخ نکل کر دائیں طرف چلی گئی اور یہ لوگ اصحاب الیمین ہیں۔ دوسری نکل کر

طرف چلی گئی۔ یہ لوگ اصحاب الشمال ہیں۔ تیسری سیدھی اور معتدل قامت شاخ بھی نکلی جس سے سَابِقُوْنَ الْمُقَرَّبُوْنَ لوگ پیدا ہوئے۔ اور جس وقت وہ درخت بخوبی مضبوط و قائم ہو کر پروان چڑھا تو اونچی اور نیچی شاخوں سے دو عالم یعنی عالم الصورت اور عالم المعنیٰ ظاہر ہوتے یعنی اس کے ظاہری پوست سے عالم الملک نمودار ہوا۔ اور اس کے باطنی اور مستور مطالب کے لباب سے عالم ملکوت ظاہر ہوا۔ اور جس آبِ رواں سے اس کی جڑیں سیراب ہوتی ہیں۔ اور جس کی بدولت وہ پروان چڑھا۔ اور جس کے سبب اس کی زندگی اور اس کے پھول پھل قائم ہیں۔ وہ عالم جبروت ہے۔ جو کلمۂ کُن کا سر ہے۔ اور پھر ایک دیوار نے اس درخت کو گھیر کر اس کے حدود و رسوم مقرر کئے۔ اس کی حدود چھ اطراف ہیں۔ یعنی

(۱) بلندی (۲) پستی (۳) دایاں (۴) بایاں (۵) آگے (۶) پیچھے۔

بلندی اس کی حدِ اعلیٰ ہے۔ پستی اس کی حدِ اسفل ہے۔ اس کے رسوم آسمان۔ اجرام افلاک۔ احکام۔ آثار اور اعلام وغیرہ ہیں۔ آسمان کے سات طبقات اس درخت کے پتوں کے بمنزلہ ہیں جن کے سایہ میں لوگ آرام کرتے ہیں اور روشن ستاروں کی تابانی میں بمنزلہ پھولوں کے بنایا۔ اور رات اور دن کو دو مختلف چادریں بنایا۔ یعنی ایک سیاہ جس کو اوڑھ کر وہ عام لوگوں کی نظروں سے پوشیدہ رہے۔ اور دوسری سفید جسکو اوڑھ کر وہ اہلِ بصیرت پر جلوہ فگن ہوتا ہے اور پھر اس درخت کے بیت المال اور اسلحہ خانے کو بمنزلہ عرش مجید بنایا۔ تاکہ وہ درخت لوازماتِ اصلاح یہیں سے حاصل کرے۔ پس یہیں اس درخت کی طبیعتِ اصلیہ کارفرما ہے اور اس کے خدام بھی خدمت کے لئے موجود رہتے ہیں وَتَرَى الْمَلٰٓئِكَةَ حَآفِّيْنَ مِنْ حَوْلِ الْعَرْشِ (اور تو فرشتوں کو دیکھتا ہے کہ وہ ہمارے عرش کے گرد جمع ہو رہے ہیں) یعنی یہ فرشتے ہر وقت عرشِ معلیٰ کے گرد گھومتے جمع ہوتے۔ رجوع کرتے اور متوجہ رہتے ہیں۔ اِن فرشتوں کا یہ کام ہے جب اس درخت میں کوئی نئی بات وقوع پذیر ہو یا کوئی مشکل درپیش ہو، تو وہ تضرع و زاری و سوال

سے اپنے ہاتھ عرشِ معلی کی طرف بلند کر کے خطاسے معافی اور نسخہ طلب کرتے ہیں کیونکہ اس ذات کو ایجاد کرنے والا جہت و اینیت وکیفیت سے بالکل منزہ ہے۔ اس کی طرف اشارہ اور قصد کرنا محال و ناممکن ہے۔ اور نہ ہی اس کی کوئی کیفیت ہے جسے پہچانا جا سکے پس اگر عرشِ مجید اس کی اطاعت کی ادائیگی اور اس کی خدمت کی خاطر قیام کیلئے اس کی طرف متوجہ ہونے والوں کی جہت نہ ہوتا۔ البتہ وہ بایں صورت اپنی طلب میں بھٹک جاتے۔ وہ ذات ان باتوں سے پاک و بلند ہے۔ صرف اللہ تعالٰی نے اسے اپنی قدرت کے اظہار کے لئے ایجاد فرمایا تاکہ اسے اپنی ذات کے لئے محل کی صورت میں بنایا۔ اور نہ ہی وجود کو اپنے احتیاج کی خاطر ایجاد فرمایا اور اس (وجود) کو صرف اپنے اسماء و صفات کے اظہار کی بدولت بنایا کیونکہ اسکا نام غفور ہے۔ اور بخشش اس کی صفات میں سے ہے اور معہذا اس کا اسم کریم ہے اور کرم اس کی صفات میں سے ہے۔

لہٰذا اس ورحمت کی شاخیں علیحدہ علیحدہ اور ثمرات مختلف رنگ کے ہوئے تاکہ گنہگار کیلئے اس کی بخشش کا محسن کیلئے اس کی رحمت کا۔ مطیع کیلئے اس کے فضل کا۔ عاصی کے لئے اس کے انصاف و عدل کا۔ مؤمن کے لئے اسکی نعمت کا اور کافر کے لئے اس کے عذاب کا راز ظاہر ہو جائے۔

## بابِ پنجم

## وحدتِ وجود

اس کی ذاتِ کائنات کے ساتھ لمس و وصل و فصل سے بالکل مبترا و منزہ ہے۔ کیونکہ وہ اس وقت بھی موجود تھا جب کون کا نام و نشان تک نہ تھا وَهُوَ الْآنَ كَمَا كَانَ (وہ اب بھی ویسا ہے۔ جیسا کہ پہلے تھا) نہ ہی وہ کون سے متصل ہے اور نہ ہی اس سے جدا ہے۔ کیونکہ وصل و فصل صفات حدوث ہیں۔ اور اس کی ذات قدیم ہے۔ کیونکہ

اتصال و انفصال سے انتقال وارتحال لازم آتا ہے اور انتقال وارتحال سے تحوّل و زوال و تغیر و استبدال لازم آتا ہے اور یہ تمام صفاتِ نقص ہیں نا کہ صفاتِ کمال فَسُبْحَانَہٗ سُبْحَانَہٗ وَتَعَالٰی عَمَّا یَقُوْلُ الظَّالِمُوْنَ وَالْجَاحِدُوْنَ عُلُوًّا کَبِیْرًا (پس اس کی ذاتِ پاک اور منزہ ہے جو چیز ظالم و منکر کہہ رہے ہیں وہ اس سے بلند ہے وہ بلند اور بزرگ ہے) پھر لوح و قلم کو بادشاہ کی اس کتاب کی مانند بنایا جس میں وہ اپنے احکامات کا اندراج کرتا ہے اور اس میں حل و عقد، قبض و بسط، وجود و عدم، احسان و اکرام، ثواب و انتقام وغیرہ کے امور تحریر کئے جاتے ہیں۔ اور سدرۃ المنتہیٰ کو شجرۃ الکون کی ایک شاخ قرار دیا تاکہ خدمت پر مامور اور اس کے احکام کو نافذ کرنے والا شخص اس (سدرۃ المنتہیٰ) کے نیچے قیام کرے۔ اور اس کے ثمرات اسی کے پاس ہی جمع ہوں (اور وہ وہاں کتاب الملک یعنی لوحِ محفوظ کے مطابق اس درخت کے محو و اثبات، کمی و بیشی کا مجاز و مالک ہو۔ اور سدرۃ المنتہیٰ کے نیچے مقرر شخص اس سے آگے جانے کی استطاعت نہیں رکھتا کیونکہ ہر فرشتے کے لئے ایک حد مقرر کر دی ہے۔ جس کے آگے وہ ہرگز نہیں بڑھ سکتا۔ وَمَا مِنَّا اِلَّا لَہٗ مَقَامٌ مَّعْلُوْمٌ {ہم (گروہِ ملائکہ) میں سے ہر ایک کے لئے ایک معین مقام ہے۔}

اور اس شجرۃ الکون کا ہر پھل خواہ وہ عمدہ ہو یا گھٹیا، چھوٹا ہو یا بڑا، کم ہو یا زیادہ سب کا ایک ایسی کتاب میں شمار کیا گیا ہے جو لَا یُغَادِرُ صَغِیْرَۃً وَّلَا کَبِیْرَۃً اِلَّا اَحْصٰہَا (جو چھوٹی بڑی کسی بھی شے کو شمار کئے بغیر نہیں چھوڑتی)

اور جس وقت اس درخت کے ثمرات سدرۃ المنتہیٰ کے ناظم کے پاس پہنچتے ہیں تو بادشاہ حکم دیتا ہے کہ ان ثمرات کو دونوں خزانوں یعنی جنت و دوزخ کے لئے بنائے گئے ہیں میں داخل کر دو۔ اس کا عمدہ پھل جنت کے خزانہ میں

داخل کیا جاتا ہے۔ کَلَّآ اِنَّ کِتٰبَ الۡاَبۡرَارِ لَفِیۡ عِلِّیِّیۡنَ (بیشک نیک لوگوں کے اعمالنامے علیین میں ہوتے ہیں) اور اس کا ردی یا گھٹیا پھل آگ کے خزانے یعنی دوزخ میں داخل کیا جاتا ہے۔ کَلَّآ اِنَّ کِتٰبَ الۡفُجَّارِ لَفِیۡ سِجِّیۡنٍ (بے شک کافروں کے اعمالنامے سجین میں ہیں)

جنت اصحاب الیمین مِنۡ جَانِبِ الطُّوۡرِ الۡاَیۡمَنِ مِنَ الشَّجَرَۃِ الۡمُبٰرَکَۃِ الطَّیِّبَۃِ کا گھر ہے اور دوزخ اصحاب الشمال مِنَ الشَّجَرَۃِ الۡمَلۡعُوۡنَۃِ فِی الۡقُرۡاٰنِ کا گھر ہے۔ اور پھر دنیا کو اس درخت کے شگوفوں کی جگہ بنایا۔ اور آخرت کو اس کے ثمرات کی قرارگاہ بنایا۔ اور احاطہ کرنے والے نے قدرت کے احاطے سے اس درخت کو محیط کیا۔ وَاللّٰہُ بِکُلِّ شَیۡءٍ مُّحِیۡطٌ (اور اللہ تعالیٰ ہر چیز کا احاطہ کرنیوالا ہے) اور ارادے کا دائرہ اس پر گھومنے لگا یَفۡعَلُ مَا یَشَآءُ وَیَحۡکُمُ مَا یُرِیۡدُ (اللہ تعالیٰ جو چاہتا ہے وہی کرتا ہے اور حکم کرتا ہے جس چیز کا ارادہ کرتا ہے) اور جب اس درخت کی جڑ اور شاخیں اچھی طرح قائم ہوگئیں تو اس کی دونوں اطراف باہم مل گئیں اس کا آخر اس کے اول سے لاحق ہوگیا اِلٰی رَبِّکَ مُنۡتَھٰھَا اِلٰی مُبۡتَدَا ھَا (تیرے رب کی طرف سے اس کا منتہی اس کے مبتدا کی طرف ہے) کیونکہ جس کی ابتداء میں کُن ہو اس کی انتہا میں یکُوۡنُ ضروری ہوتا ہے۔ اگرچہ درخت کُن کی فروعات و ثمرات اور کھیتیاں مختلف ہیں لیکن سب کا اصل دانۂ کُن ہے۔ اور ان کا آخر حرف کلمۂ کن ہی ہے۔ درحقیقت اگر کوئی بنظر بصیرت دیکھے تو اُسے معلوم ہو جائے گا۔ کہ شجر طوبیٰ کی شاخیں درختِ زقوم کے ساتھ متعلق ہیں۔ اور قرب الٰہیہ کی سرد بادِ نسیم بادِ سموم کی حرارت سے ملی ہوئی ہے۔ سمائے وصل کا سایہ ظلِّ یحموم سے ملا ہوا ہے۔ ہر ایک نے اپنی قسمت کے مطابق حظ اٹھایا۔ کسی نے کاسۂ مختوم سے نوش فرمایا۔ اور کوئی کاسۂ مختوم (واجب کیا گیا) سے پیاسا رہا ہے اور کوئی ان کے مابین محروم ہی ہے۔

اور جب وجود کے اطفال عدم سے منصۂ شہود پر نمودار ہوئے۔ تو نسیم قدرت ان پر رواں دواں ہوئی۔ لطائفِ حکمت نے غذا فراہم کی اور ارادے کی بادلوں نے صنائع عجیبہ کی بارش ان پر برسائی۔ بایں وجہ اس درخت کی ہر شاخ ارادہ ازلی کے مطابق نمودار ہوئی۔ اور اس کے عنصر میں صحت و بیماری کو رکھ دیا گیا اور تمام کون دو عناصر سے جو کلمۂ کن کے دو اجزاء سے مستخرج ہے مرکب ہے۔ اور وہ دو اجزا تاریکی و نور ہیں۔ کون میں خیر نور کی طرف سے اور شر تاریکی کی طرف سے ہے۔

گروہ ملائکہ نور سے متعلق ہے۔ اس لئے ان سے خیر و بھلائی ہی سرزد ہوتی ہے۔ لَا یَعْصُوْنَ اللّٰہَ مَآ اَمَرَھُمْ (وہ اللہ تعالیٰ کے حکم کی نافرمانی نہیں کرتے) شیاطین کا گروہ تاریکی سے پیدا کیا گیا۔ جس کی وجہ سے وہ سوائے شر کے اور کوئی کام نہیں کر سکتے

حضرت آدم علیہ السلام اور آپکی اولاد کو تاریکی و نور دونوں سے پیدا کیا گیا ہے خیر و شر نفع و ضرر چاروں انکے عنصر میں ودیعت کئے گئے اور انسان کو حرفت و حرکت دونوں چیزیں ہی عنایت کی گئیں۔ نور و ظلمت سے جس کا جوہر غالب آگیا۔ انسان اسی طرف منسوب ہو گیا۔ اگر اس کا جوہرِ نور، جوہرِ ظلمت پر غالب آجائے۔ گویا انکی روحانیت اس کی جسمانیت پر غالب آگئی۔ بے شک اس طرح انسان ملک و فلک سے بہتر و افضل ہو گا۔ اور اگر اس کا جوہرِ ظلمت، جوہرِ نور پر غلبہ حاصل کرلے۔ تو بایں صورت وہ شیطان سے بھی بڑھ جائے گا۔

جب اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کو کُن کی مشتِ خاک سے پیدا فرمایا اور ان کی پشت پر اپنا دستِ قدرت پھیرا تاکہ بُرے بھلے میں تمیز ہو سکے اور ان کی پشتِ مبارک سے اصحاب الیمین اور اصحاب الشمال کو نکالا۔ اصحاب الیمین اپنی دائیں طرف چلے گئے اور اصحاب الشمال اپنے آپ بائیں طرف چلے گئے۔ اور ان میں سے کوئی شخص بھی اپنے اصل مقصد سے ذرہ بھر بھی اِدھر اُدھر نہ ہو سکا۔

باب پنجم

# حقیقتِ نُورِ مُحمّد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

شجرۃ الکون جس کی اصل دانۂ کُن سے ہے۔ اللہ تعالیٰ نے سب سے پہلا کام یہ کیا۔ اس کے عنصر کا جوہر نکال کر اُسے اتنا خالص اور پاکیزہ کیا۔ کہ وہ ہر قسم کی الائش اور کدورت سے پاک ہو کر مزیّن ہو گیا۔ اور پھر اُس پر نُورِ ہدایت مترشح فرمایا۔ جس کی وجہ سے جوہرِ اصلی ہویدا ہو گیا۔ اور پھر اُسے اپنی رحمت کے سمندر میں غوطہ زن فرمایا۔ تاکہ اس کی برکت عام ہو جائے۔ پھر اُس سے ہمارے نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا نُورِ مبارک پیدا فرمایا بعد ازاں ملاءِ اعلیٰ کے نُور سے مزیّن فرما کر ضیاء و رفعت بخشی۔ اور اس نُورِ مُبارک کو ہر ایک نُور کا اصل ٹھہرایا۔ پس حضرتِ سرکارِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم تحریر (تخلیق نُور) میں سب سے اوّل اور ظہور میں سب سے آخر ہیں۔ آپ قیامت کے قائد۔ مسرتوں کے مبشر، دیوانِ اُنس کے مقیم، ریاض الانس و حضرۃ الانس مُستقر ہیں۔ آپ کے رُوحانی و مُعانی کو حجابِ جسمانیت میں اور آپ کے عالمِ شہود کو آپ کے عالمِ وجود میں مستور فرما دیا گیا ہے آپ بے شک اسی جہان میں سے ہیں۔ لیکن تمام عالمِ کون آپ کے لئے بنایا گیا۔ اللہ تعالیٰ نے تمام عالمِ کون کو اس لئے پیدا نہیں کیا۔ کہ آپ کو اس کا احتیاج تھا۔ بلکہ آپ کی پیدائش مبارک سے پانی اور کیچڑ کی فضیلت و مکرمت کا اظہار مقصود تھا کیونکہ اس نے تمام کائنات کو پیدا فرمایا۔ لیکن سوائے آدمی کے کسی کو اپنی خلافت عنایت نہیں فرمائی۔ کسی اور شے کے بارے میں اس نے یہ نہ فرمایا اِنِّی جَاعِلٌ فِی الْاَرْضِ خَلِیْفَۃً (بیشک میں زمین پر ایک خلیفہ پیدا کرنے والا ہوں) آدمی کے وجود کے ظہور میں یہی حکمت تھی کہ حضور سرکارِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے شرف و منزلت کو ظاہر کیا جائے۔ لہٰذا اجسام کے پیدا کرنے میں یہ حکمت تھی تاکہ اس کی بدولت کاف کنزیہ کُنْتُ کَنْزًا مَخْفِیًّا

لأُعرف (میں ایک پوشیدہ خزانہ تھا جس کو کوئی پہچانتا نہ تھا) کا اظہار کیا جائے۔ اور اس سے مقصود یہ تھا کہ ایجاد کرنے والے (اللہ تعالیٰ) کی معرفت حاصل ہو۔ چونکہ حضور سرکارِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کا قلبِ مبارک اتم و اکمل معارف کے ساتھ مخصوص تھا۔ کیونکہ سب لوگوں کے معارف ایمان اور تصدیق سے متعلق ہیں۔ اور آپ کی معرفت مشاہدے اور معائنے سے وابستہ ہے۔ اور فی الحقیقت سب لوگوں نے آپ کے نورِ معرفت کی بدولت اللہ تعالیٰ کو پہچانا اور انہوں نے اس بات کا اقرار کیا کہ آپ ہم پر فضیلت رکھتے ہیں۔ لہٰذا اللہ تعالیٰ نے آپ کو دانۂ کُن کے مغز سے ظاہر فرمایا جس طرح ایک کھیتی اپنے بُھٹے کو نکالتی ہے۔ پھر اللہ تعالیٰ نے آپ کو آپ کے صحابہ کے ذریعے مضبوط فرمایا۔ پھر آپ اپنی قرابت کی بدولت اور بھی زیادہ قوی ہو گئے اور اس طرح آپ اپنی آرزو اور شوق کی بدولت مرتبۂ طمانیت و قرار پر گامزن ہوئے۔

جب (اس شاخِ محمدی صلی اللہ علیہ وسلم نے ظہور پکڑا تو اس کی معطر لکڑی پُر برگ و بہار ہوئی اور قبولیت کے بادل برسنے لگے۔ اور آپ کے وجودِ تقدس کے ظہور کی بشارت کا دونوں جہانوں میں ڈنکا بجنے لگا۔ اور جن و بشر نے آپ کے وجودِ مسعود کی آمد آمد کی مبارکبادیاں دیں۔ اور سارا جہان آپ کے وجودِ مقدس کی بدولت معطر ہو گیا۔ اور آپ کے پیدا ہوتے ہی تمام بُت سرنگوں ہو گئے۔ اور آپ کے مبعوث ہوتے ہی تمام ادیان منسوخ ہو گئے۔ اور آپ کی تصدیق پر قرآن پاک نازل ہوا۔ اور شجرۃ الکون طرب و انبساط سے جھومنے لگا۔ تمام شاخیں اور رنگ دار پھول لہلہانے لگے۔ اس درخت کی ان تمام شاخوں نے جو بائیں طرف علیحدہ ہو گئی تھیں اور گمراہی کے گڑھے میں گرنے کو ہی تھیں جب ان کو خبر پہنچی کہ رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کی تشریف آوری کی ہوائیں چل پڑی ہیں "وَمَا أَرْسَلْنَاكَ إِلَّا رَحْمَةً لِّلْعَالَمِينَ" (ہم نے آپ کو سارے جہانوں کی رحمت بنا کر بھیجا) تو اُس نے سَبَقَتْ لَهُم مِّنَّا الْحُسْنَىٰ" (جن

سے ہمارا وعدہ بھلائی کا ہو چکا ہے) کی خوشبو کو سونگھا۔ تو وہ ہدایت کی طرف مائل ہو گئے۔ اور جن کو گمراہی کا زکام لگا ہوا تھا۔ یا وہ خلعت وقبولیت سے عاری تھے (وہ اس خوشبو کو سونگھ نہ پائے) پس اس لئے قدرت کی تند وتیز ہواؤں نے اس کی تازگی کو بھسم کر کے رکھ دیا۔ لہٰذا اس کی سعادت ترش روئی کا شکار ہو گئی۔ اور وہ اپنی کامیابی کی اُمید سے مایوس ہو گئے۔

اِس شاخ کا راز وجود کے درخت کا ثمر اور وجود کے صدف کا درِ ناسفتہ تھا۔ اور روحانیت کی رُوح یٰاَیُّھَا النَّبِیُّ اِنَّآ اَرْسَلْنٰکَ شَاھِدًا وَّمُبَشِّرًا وَّنَذِیْرًا وَّ دَاعِیًا اِلَی اللّٰہِ بِاِذْنِہٖ سِرَاجًا مُّنِیْرًا (اے نبی بے شک ہم نے آپکو شاہد بشارت دینے اور ڈرانے والا اور اس کے حکم سے اللہ تعالیٰ کی طرف بلانے والا اور روشن چراغ بنا کر بھیجا) کی رُوح ہے۔ پس وہ کون کی ظلمت کا چراغ اور وجود کے جسم کی رُوح ہے کیونکہ جب اللہ تعالےٰ نے آسمان وزمین کو خطاب کر کے فرمایا تھا اِئْتِیَا طَوْعًا اَوْ کَرْھًا قَالَتَآ اَتَیْنَا طَآئِعِیْنَ (تم دونوں طوعاً وکرھاً آؤ تو دونوں نے کہا کہ ہم مطیع ہو کر آئے) پس یہ جواب زمین سے کعبہ مقدسہ کی جگہ اور آسمان سے محاذاتِ کعبہ نے دیا۔ اِس طرح کعبہ مقدسہ کی زمین ایمان کا محل ہو گئی۔ پس جب آدم علیہ السلام کی تخلیق کے وقت اللہ تعالےٰ نے فرشتوں کو ہر قسم کی بری بھلی زمین سے ایک ایک مشتِ خاک جمع کرنے کا حکم دیا۔ تو اس وقت فرشتوں نے حسبِ حکم ہر قسم کی بری بھلی مٹی آدم علیہ السلام کا خمیر تیار کرنے کے لئے جمع کی۔ کعبہ شریف جو ایمان کا محل ہے۔ خاص اس جگہ سے بھی ایک مشتِ خاک حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا خمیر مبارک تیار کرنے کے لئے لی گئی اور اس کو آدم علیہ السلام کے خمیر میں ملا دیا گیا۔

اگر خمیرِ آدم میں وہ مشتِ خاک جس سے سرکارِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم پیدا فرمائے گئے۔ نہ ہوتی۔ تو یوم میثاق کو اَلَسْتُ بِرَبِّکُمْ کے ندا کے جواب میں بَلٰی کہنے

کی جرأت کسی کو نہ ہوتی ۔ آپؐ کے اس قولِ مبارک کُنْتُ نَبِیًّا وَّ اٰدَمُ بَیْنَ الْمَاءِ وَالطِّیْنِ (میں اس وقت بھی نبی تھا۔ جب آدم علیہ السلام مٹی اور پانی کے درمیان تھے) کا یہی مطلب تھا۔ خلاصہ یہ کہ وجود کے حقائق اور اس کی برکت آپ ہی کے وجود کے ذرات ہیں ۔ اور بوقت اَلَسْتُ بِرَبِّکُمْ قَالُوْا بَلٰی آپ کا خمیر تمام بنی آدم کے اجزائے ذرات میں سرایت کر گیا ۔ بایں وجہ جواب دینے کے لئے ان کی زبانوں میں باذن اللہ جرأت پیدا ہو گئی ۔ پھر جس کے خمیر میں بنا بر تقدیر الٰہی تخمیر کی استعداد تھی ۔ اس میں تو خمیر نبوی صلی اللہ علیہ وسلم باقی رہا ۔ یہاں تک وہ عالم محسوس میں ظاہر ہوا ۔ پھر وہ اسی صورت پر قائم رہا ۔ پس اس دعوے کی تحقیق کے لئے یہ مطلب ظاہر ہوا ۔ اور اس روحانی معنیٰ کا نور محاذات جسمانی پر چمکا ۔ پس اس طرح جسم تاریکی کے بعد منوّر ہوا ۔ اور وہ طاعتِ الٰہی کی حقیقت کو پہچان گئے ۔

اور جس کی طینت میں خمیر کی قابلیّت نہ تھی ۔ اور ان میں صرف یوم میثاق میں جواب دینے کے لئے ہی تخمیر نبویؐ کی تاثیر رکھی گئی تھی تاکہ بَلٰی کہنے کے لئے اس کی زبان میں فصی[illegible] پیدا ہو جائے ۔

مدّتِ مدید کے بعد وہ خمیر اس کی طینت کے فاسد ہونے کی بدولت تباہ ہو گیا ۔ تو خمیر نبوی صلی اللہ علیہ وسلم جو بطور امانت تھا اپنی اصلی حالت پر واپس آ گیا ۔ کیونکہ اس امانت کی حفاظت کفار کے دل نہیں کر سکتے تھے ۔ بلکہ وہ مومنین کے قلوب میں محفوظ رہ سکتی تھی ۔ آپ کے قولِ مبارک کُلُّ مَوْلُوْدٍ یُوْلَدُ عَلَی الْفِطْرَۃِ الَّتِیْ فَطَرَ اللّٰہُ النَّاسَ عَلَیْھَا (ہر ایک بچہ اسی فطرت پر پیدا ہوتا ہے ۔ جس پر اللہ تعالیٰ نے بنی آدم کو پیدا فرمایا ۔ یعنی فطرتِ اسلام پر) کیونکہ تمام انسان ایمانِ اَلَسْتُ بِرَبِّکُمْ قَالُوْا بَلٰی میں برابر ہیں ۔ کیونکہ تلبیہ کی مساوات اور اجابت کی ندا صرف اس خمیر نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کی بدولت تھی ۔ جو ان کے اجزاء کے ذرات میں سریان کئے ہوئے تھا ۔ جو علم الٰہی اور تقدیر الٰہی کے

مطابق اس اقرار پر قائم و باقی رہا وہ انکار و جحود سے بچا رہا۔ اس شجرۃ الکون سے جو کچھ حادث ہوا امتلاً بالیدگی۔ فزونی۔ افکار کے پھول دھیل۔ پر یقین و شوق مستعد ذوق۔ پاکیزہ بھید طلب بخشش کی نسیم جو بیخ اعمال سے نمو پا کر احوال کو پاکیزہ کرتی ہے۔ جو ریاضات نفوس۔ مناجات القلوب۔ منازل اسرار۔ مشاہدات ارواح کے ساتھ پر برگ و بہار ہوتی ہے۔ جس کے ذریعے حکمتوں کے پھول اور معرفتوں کی باریکیاں جنم لیتی ہیں جس سے الفاس کی خوشبو اٹھتی ہیں۔ جس سے انس کے اوراق پیوستہ ہوتے ہیں جس سے مفید ہوائیں نشو و نما پاتی ہیں اور جو مخصوص لوگوں کے مراتب۔ خواص کے مقامات۔ صدیقین کی منازل۔ مقربین کی مناجات اور محبین کے مشاہدات سے اس کی اصل پر مبنی ہوتی ہے۔ یہ سب امور۔ اسی شاخ محمدی ﷺ سے بہرہ ور و بار ور ہوئے۔ سب اسی کے نور سے تاباں ہیں اور اسی کی نہر کوثر سے سیراب ہیں۔ اس کے احسان کے جوہر کی غذا کھانے والے اور اس کی ہدایت کے گہوارے میں پرورش پانے والے ہیں۔ اسی وجہ سے اس کی برکات عام اور اس کی رحمت تمام مخلوق پر تمام ہوئی۔ وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا رَحْمَةً لِّلْعٰلَمِيْنَ (اور ہم نے آپ کو سارے جہانوں کے لئے رحمت بنا کر بھیجا) اور جب آپ کی بدولت شجرۃ الکون کے گھر کو بنایا گیا۔ اور آپ ہی کے لئے دن اور رات کو مسخر۔ رسوم کو رواج دیا گیا اور اقطار کی حدود مقرر کی گئیں۔ اور آپ کے ذکر کو شہرت اور آپ کے اسرار و مقام کی لوگوں کو اطلاع دی گئی۔ آپ کی تصدیق کے لئے عہد میثاق لیا گیا۔ آپ کی تحقیق کو متمسک کیا گیا۔ آپ کی عروس شریعت کو آپ کے متبعین اور صحابہ کرام کے ذریعے مزین کیا گیا۔ آپ کی نبوت سے انبیائے کرام کی نبوت آپ کی کتاب سابقہ کتب اور آپ کی رسالت سے تمام رسولوں کا سلسلہ منقطع کیا گیا۔

پس جو کوئی آپ کی شریعت عالیہ میں دامن میں پناہ لے گا۔ وہ نجات پائے گا۔ اور جو شخص آپ کی ملت کی رسی سے بندھا رہے گا۔ وہ اسی طرح محفوظ رہے گا۔

جیسے آدم علیہ السلام نے آپ کے توسّل رنج والام سے نجات پائی۔ اور اسی طرح جب آپ صلب حضرت ابراہیم علیہ السلام میں منتقل ہوئے تو اُن پر آگ ٹھنڈی ہو گئی۔ اور جب آپ صدف اسماعیل علیہ السلام میں منتقل ہوئے تو آپ کی ہی بدولت آزمائش عظیم میں فدیہ (ذبح) ذبح کیا گیا۔

خلاصہ یہ کہ اصحاب الیمین کی شاخ کا ثمر یُحِبُّھُمْ وَیُحِبُّوْنَہٗ (وہ انکو دوست رکھتا ہے۔ وہ اس کو دوست رکھتے ہیں) اصحاب الشمال کی شاخ کا ثمر وَمَا کَانَ اللّٰہُ لِیُعَذِّبَھُمْ وَاَنْتَ فِیْھِمْ (جب تک آپ ان میں ہیں اللہ تعالےٰ انکو عذاب نہیں دے گا) سابقون المقربون کی شاخ کا ثمر مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ وَالَّذِیْنَ مَعَہٗ اَشِدَّآءُ عَلَی الْکُفَّارِ رُحَمَآءُ بَیْنَھُمْ (محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ کے رسول ہیں اور وہ لوگ جو آپ کے ساتھ ہیں وہ کفار کے لئے سخت گیر اور آپس میں ایک دوسرے پر رحم کرنے والے ہیں) پس آپ کی برکت تمام آفاق میں عام اور آپ کا کلمہ مکمل و تمام ہو گیا۔

حضرت آدم علیہ السلام کو آپ کے اسم پاک کی صورت پر پیدا کیا گیا کیونکہ آدم علیہ السلام کا سر مبارک آپ کے اسم پاک کے پہلے میم کی طرح گول ہے۔ اس (آدمؑ) کے بازوؤں کا دونوں پہلوؤں کے ساتھ الصاق "حا" کی صورت کی طرح ہے اور ان کا باطن مبارک آپ کے اسم مبارک کے دوسرے "میم" کی صورت پر ہے۔ اور دونوں پاؤں پھیلی ہوئی "دال" کی مانند ہیں۔ غرض اللہ تعالیٰ نے تخلیق آدم علیہ السلام کو آپ کے اسم مبارک کی صورت کامل سے متمثل فرمایا۔

باب ہفتم

# سرِّ آدم و عالم

اور اللہ تعالیٰ نے تمام عالَم کون کو آدم علیہ السلام کی صورت و اسم پر پیدا فرمایا کیونکہ عالم کی دو اقسام ہیں۔ عالم الملک اور عالم الملکوت۔ عالم ملک جسمانیت آدمؑ کی مانند ہے۔ اور عالم ملکوت مثلِ روحانیت آدم علیہ السلام ہے۔ کثافت عالم سفلی ان کی جسمانیت کی کثافت کی مانند اور لطافت عالم علوی ان کی روحانیت کی لطافت کی مثل ہے۔

اور ایستادہ پہاڑوں کو زمین کے لئے میخیں بنایا گیا۔ وہ حضرت آدم علیہ السلام کے جسمِ اقدس میں ہڈیوں کی مانند ہیں جو ان کے جسم میں میخوں کا کام دیتی ہیں۔ اور چلتے پھرتے ہوئے پانی سے بھرے ہوئے دریا اور غیر جاری کھارے اور میٹھے سمندر کی مثال جسم میں اس خون کی مانند ہے جو اس کی رگوں میں جاری اور اعضا میں رُکا ہوا ہے۔ دریاؤں کے پانی کے ذائقوں میں اختلاف کی مثال انسانی جسم میں یوں ہے۔ شیریں پانی لعاب دہن کی مانند ہے کیونکہ اس میں کھانے پینے کی چیزیں ملتی رہتی ہیں۔ آنکھ کا پانی نمکین ہوتا ہے۔ تاکہ اس سے آنکھ کی چربی سالم رہے اور کان کا پانی کڑوا ہوتا ہے تاکہ اگر کوئی کیڑا مکوڑا اس میں داخل ہو جائے۔ تو وہ مر جائے۔ اور بعینہٖ بعض زمینیں عمدہ ہوتی ہیں۔ جس میں کھیتی اُگنے کی صلاحیت ہوتی ہے اور بعض سنگلاخ ہوتی ہیں جن میں کھیتی نہیں ہو سکتی۔

اسی طرح انسان کے جسم کی بھی یہی کیفیت ہے۔ جیسا کہ زمین میں بڑے بڑے دریا ہیں اور ان سے چھوٹی چھوٹی نہریں نکلتی ہیں اور لوگ ان سے فائدہ اٹھاتے ہیں۔ اسی طرح انسان کے جسم میں بڑی سخت رگیں مثل وتین (شاہ رگ) موجود ہیں۔ جس سے تمام رگوں میں خون پھیلتا ہے۔

پھر عالم علوی یعنی آسمان میں اللہ تعالیٰ نے سورج کو اہلِ زمین کے لئے روشن چراغ کی مانند بنایا۔ بعینہٖ انسانی جسم میں روح نے ضیا بخشی۔ بوقت موت جب جسم سے

روح غائب ہو جاتی ہے۔ تو جسم اسی طرح تاریک ہو جاتا ہے۔ جس طرح سورج کے غائب ہو جانے سے زمین تاریک ہو جاتی ہے۔

اور پھر عقل انسانی کو مانند قمر کے بنایا۔ جس طرح چاند کبھی گھٹتا اور کبھی بڑھ جاتا ہے۔ اور ابتدا میں وہ ہلال یعنی چھوٹا ہوتا ہے۔ اسی طرح چھوٹے بچے کی عقل شروع میں چھوٹی ہوتی ہے۔ جس طرح چاند بڑا ہوتا جاتا ہے اسی طرح بچہ کی عقل حسب عمر زیادہ ہوتی جاتی ہے۔ اور جیسے چاند چودھویں رات کے بعد گھٹنا شروع ہو جاتا ہے۔ عین اسی طرح عقل انسانی بھی چالیس سال کے بعد گھٹنا شروع ہو جاتی ہے۔ اور جس طرح آسمان پر پانچ سیارے جنہیں خمسہ متحیرہ کہتے ہیں۔ یعنی زحل۔ مشتری۔ عطارد۔ مریخ۔ اور زہرہ۔ اسی طرح انسان میں بھی حواس خمسہ یعنی شم۔ ذوق۔ لمس۔ سمع اور بصر موجود ہیں۔ جس طرح عالم علوی میں عرش و کرسی بنائے گئے۔ اسی طرح جسم انسانی میں دل بمنزلہ عرش اور سینے کو بمنزلہ کرسی پیدا کیا گیا۔

عرش مجید کو خدائے قدوس نے پیدا کر کے اپنے بندوں کے قلوب اس کی طرف مائل کئے۔ اور التجاء و زاری کے وقت ہاتھوں کو اپنی طرف بلند کرنے کے لئے اس کو محل قرار دیا۔ اور نہ یہ کہ عرش کو اس نے اپنی ذات کیلئے محل اور اپنی صفات کا مجانس بنایا۔ کیونکہ اس کا نام رحمٰن ہے۔ اور استوا اس کی نعت و صفت اس کی ذات سے متصل ہے۔ عرش اس کی مخلوقات میں سے ہے۔ نہ وہ اس کے ساتھ متصل ہے۔ اور نہ ہی اس نے اس کی ملامست ہے۔ اور نہ ہی وہ اس پر محمول ہے اور نہ اس سے کا احتیاج ہے کرسی اس کے اسرار کا ظرف اور انوار کا ترکش ہے۔ جو کچھ دائرہ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ (اس کی کرسی آسمانوں اور زمین پر حاوی ہے) میں ہے وہ اس کی امانت گاہ ہے۔

لہٰذا اللہ تعالےٰ نے انسان کے سینے کو بمنزلہ کرسی کے بنایا کیونکہ اس سے علوم

صادرہ کی تحصیل ہوتی ہے۔ جو بمنزلہ ایک ایسے میدان کے ہے جو قلب و نفس کے دروازے پر ہے۔ اور یہاں سے دو دروازے قلب و نفس کی طرف نکلتے ہیں۔ قلب سے جو بھلائی یا نفس سے جو برائی صادر ہوتی ہے۔ اس کا محصل صدر ہے اور اس سے جوارح مستفید ہوتے ہیں۔ اور اللہ تعالےٰ کے اس قول کا یہی مطلب ہے۔ وَحُصِّلَ مَا فِي الصُّدُوْرِ (اور سینوں میں جو کچھ ہے وہ حاصل کیا جائیگا)۔

اور اللہ تعالےٰ نے دل کو بمنزلہ عرش کے بنایا۔ عرش مجید آسمانوں پر مصروف اور زمین پر مسکون ہے۔ کیونکہ دلوں کا عرش آسمانی عرش سے افضل ہے۔ اور نہ ہی آسمانی عرش میں خدا تعالیٰ سما سکتا ہے اور نہ ہی عرش مجید اسے اٹھا سکتا ہے۔ اور وہ اس کا ادراک بھی نہیں کر سکتا۔ اور یہ زمین کا عرش ہر وقت خدا تعالیٰ کی رویت میں منہمک رہتا ہے اور اللہ تعالےٰ اس پر اپنا ظہور بخشتا ہے۔ اور آسمانِ کرم سے اس پر نزول فرماتا ہے۔ چنانچہ فرمایا۔

مَا وَسِعَنِيْ سَمٰوٰتِيْ وَلَا اَرْضِيْ وَوَسِعَنِيْ قَلْبُ عَبْدِيَ الْمُؤْمِنْ

(اور نہ ہی میرا آسمان مجھے اپنے میں سما سکتا ہے اور نہ ہی میری زمین اور پھر عالمِ آخرت میں جنت اور دوزخ کو بنایا گیا۔ اور جنت کو خیر کا اور دوزخ کو شر کا خزانہ بنایا گیا۔ اسی طرح قلب انسانی میں "سویدا" صرف بھلائی کا مکان ہے جو بندۂ مومن کے لئے جنت کی مانند ہے کیونکہ وہ محلِ مشاہدہ و تجلّی و مناجات و منازل اور منبع انوار ہے۔ اور نفس کو بمنزلہ دوزخ کے بنایا۔ جو منبعِ شر، محلِ وسواس، منزلِ شیطان اور بیت الظلمت ہے۔

پھر اللہ تعالےٰ نے لوح و قلم کو کِتَابُ الْكَوْنِ وَالتَّكْوِيْنِ وَمَا كَانَ وَمَا يَكُوْنُ اِلٰى يَوْمِ الدِّيْنِ کا نسخہ بنایا۔ اور فرشتوں کو اس نسخہ کے محو و اثبات موت و حیات اور کمی و بیشی کے تحریر کرنے پر مامور فرمایا۔ بعینہٖ زبان بمنزلہ قلم اور سینہ کو بمنزلہ لوح بنایا۔ جو کچھ زبان سے نکلتا ہے۔ ذہن اس کو لوحِ صدر پہ تحریر کر دیتا ہے۔ اور

ارادۂ قلب جس چیز کو سینہ کی طرف مبذول کرتا ہے۔ زبان ترجمان کی مانند اس کا اظہار کرتی ہے۔ پھر حواس کو دِل کا رسول بنایا اور جو چیز دل میں ہوتی ہے (حواس) یعنی رسول اس کو تحریر کر لیتے ہیں اور کان اس کا رسول بمنزلہ جاسوس۔ آنکھ اس کا رسول بمنزلہ نگہبان اور زبان اس کا رسول بمنزلہ ترجمان کے ہے۔ پھر اللہ تعالیٰ نے تصدیق ربوبیت و رسالت کے لئے ہیکل انسانی کو پیدا فرمایا۔ کیونکہ وہ مدبر یعنی روح کا محتاج ہے۔ اور مدبر واحد ہے۔ رُوح غیر مرئی۔ غیر متکیف غیر متحیز ہے۔ کوئی چیز بجز اس کے شعور و ارادے کے متحرک نہیں۔ جسم میں المکس و احساس بھی اسی کی بدولت موجود ہے۔ اور جسد انسانی میں ان تمام چیزوں کی موجودگی اس بات پر دلالت کرتی ہے کہ عوالم کیلئے ایک مدبّر و محرک کی ضرورت ہے۔ پھر اس سے صرف ایک ہی مدبّر کے وجود کا ثبوت بھی فراہم ہوتا ہے جو اپنی سلطنت کا جاننے والا ہو۔ اور وہ اس کی حدوثیت پر قادر ہو۔ وہ مدبّر غیر مکیف غیر متمثل۔ غیر مرئی۔ غیر متحیز۔ غیر محسوس غیر مجسّ۔ غیر ملموس اور غیر مقبوس ہو یعنی لَیْسَ کَمِثْلِہٖ شَیْءٌ وَّھُوَ السَّمِیْعُ الْبَصِیْرُ (بلکہ اس کی مثل کوئی شے نہیں اور وہ سننے والا دیکھنے والا ہے)

گویا کہ اللہ تعالیٰ کے دو رسول مخلوق کی طرف بھیجے گئے ہیں ایک ظاہری رسول محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور دوسرے باطنی رسول حضرت جبرائیل علیہ السلام ہیں۔ پس جبرائیل علیہ السلام وحی لے کر ان کی قوم کی طرف آتے تھے اور آپ کی قوم ان کو نہ دیکھ سکتی تھی اور نہ پہچانتی تھی۔ یعنہٖ مدبّر ہیکل انسانی کے بھی دو رسول ہیں۔ ایک رسول ظاہری اور ایک باطنی۔

بابِ ہشتم

## اشاراتِ درجاتِ رسالت



باطنی رسول ارادہ ہے جو بمنزلہ جبرائیل علیہ السلام کے ہے جو زبان یعنی (ظاہری رسول)

کی طرف وحی لاتا ہے اور زبان ارادے کو ظاہر کرتی ہے اور وہ بمنزلہ حضور سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے ہے۔ جس طرح وجود انسانی سے آپؐ کی صحتِ نبوت اور صدقِ رسالت ثابت ہے۔ اسی طرح انسانی وجود سے تحقیقِ شریعت اور اتباعِ سنّت پر بھی دلالت ہو سکتی ہے۔ چونکہ انسان کے ہاتھوں کی پانچ انگلیاں ہیں یعنی یہ پانچ اصل ہیں۔

**اَصْلِ اوّل** اسلام کی بنیاد بھی پانچ اصولوں پر ہے۔ جیساکہ حضور صلّی اللہ علیہ وسلّم نے فرمایا۔ بُنِیَ الاِسْلَامُ عَلٰی خَمْسٍ شَہَادَۃً اَنْ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاَنَّ مُحَمَّدً رَّسُوْلُ اللّٰہِ وَاِقَامَ الصَّلٰوۃِ وَاِیْتَاءَ الزَّکٰوۃِ وَصَوْمَ رَمَضَانَ وَالْحَجَّ اِلٰی بَیْتِ اللّٰہِ الْحَرَامِ (اسلام کی بنیاد پانچ شہادتوں (ارکان) پر رکھی گئی ہے (۱) یہ کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور محمد صلّی اللہ علیہ وسلم اس کے رسول ہیں (۲) نماز قائم کرے (۳) زکوٰۃ دے (۴) رمضان شریف کے روزے رکھے (۵) حج بیت اللہ کرے۔)

**اَصْلِ دوم**:۔ نماز پانچ اوقات میں ادا کی جاتی ہے۔

**اَصْلِ سوم**:۔ زکوٰۃ مفروضہ نصاب میں خمس ہے۔

**اَصْلِ چہارم**:۔ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم اور وہ لوگ جو آپ کے ساتھ ہیں۔ یعنی صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ عثمانِ غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور اگر آپ کو ساتھ ملالیا جائے تو پانچ ہو جائیں گے۔

**اَصْلِ پنجم**:۔ اسی طرح آپ کے اہلِ بیت کی تعداد مع آپ کے پانچ ہے۔ یعنی محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم۔ علی و فاطمہ و حسین و حسن علیہم السلام۔

اور جب معلوم ہو گیا کہ ارکانِ دین یہی ہیں تو ارکان شریعت کو قائم رکھنا ناگزیر ہو گیا ہے۔ اور محبت صحابہ و مودّت قرابت واجب ولابدی ہے۔ لہٰذا انسان کے اعضاء میں بھی مذکورہ پانچ چیزوں کو پانچ ارکان پر دلالت پیدا کیا ہے لہٰذا اسلام کے مذکورہ پانچ اصول جن پر اسلام کی بنیاد رکھی گئی ہے وہ یہ ہیں۔ حواسِ خمسہ یعنی سمع بصر۔ ذوق لمس اور شم کے میں

کیونکہ تو ان حواس کی بدولت ہر شے کی لذت و معرفت حاصل کر سکتا ہے۔

اس طرح ان پانچ ارکان کے قائم کرنے سے انسان ہر چیز کے ذوق وعرفان کا ادراک و معرفۃ الرحمٰن اور علم الایقان حاصل کر سکے گا۔ مثلاً حاسۂ بصر انسان کو نماز قائم کرنے کی طرف بلائے گا۔ چنانچہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جُعِلَتْ قُرَّةُ عَيْنِيْ فِي الصَّلٰوةِ (میری آنکھوں کی ٹھنڈک نماز میں رکھی گئی ہے۔

حاسۂ لمس انسان کو زکوٰۃ کی ادائیگی کی طرف بلائے گا۔ چنانچہ اللہ تعالےٰ فرماتا ہے۔ خُذْ مِنْ اَمْوَالِهِمْ صَدَقَةً (تو ان کے مالوں سے زکوٰۃ لے)۔

حاسۂ ذوق انسان کو اس امر پہ تیار کرے گا۔ کہ تو لذتِ طعام کو روزے کے رکن کو قائم کرنے کے لئے ترک کر دے۔ حاسۂ سمع انسان کو اذان وغیرہ کی سماعت کی ترغیب دلائے گا اور حاسۂ شم انسان کو توحید کی خوشبو سونگھنے کی طرف مائل کرے گا۔ جیسا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ اِنِّیْ لَاَجِدُ نَفَسَ الرَّحْمٰنِ مِنْ قِبَلِ الْيَمَنِ (بے شک میں خدا تعالےٰ کے سانس کو یمن کی طرف سے محسوس کر رہا ہوں۔

خلاصہ یہ کہ یہ حواس خمسہ انسان کو مذکورہ پانچ ارکانِ شرعی قائم کرنے کی طرف بلائیں گے۔

اسی طرح اللہ تعالیٰ نے انسان کے دائیں ہاتھ کی پانچ انگلیوں کو بمنزلہ پانچ افراد یعنی محمد صلی اللہ علیہ وسلم۔ صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ، عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ، اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ، کے بنایا ہے۔

جب حضرت آدم علیہ السلام کی پیشانی میں نور محمدی صلی اللہ علیہ وسلم رکھا گیا تو فرشتوں نے اس کا استقبال کیا اور اُسے سلام کیا جانے لگا یعنی فرشتے اس نور پاک کو سلام کرتے تھے۔ لیکن حضرت آدم علیہ السلام اس نور پاک کو ابھی تک دیکھ

نہیں پائے تھے۔ ایک دن انہوں نے اللہ تعالےٰ کے حضور درخواست کی۔ بارِ الہا! مجھے اس بات کا اشتیاق ہے۔ اپنے صاحبزادے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے نورِ پاک کا دیدار کروں۔ اے اللہ! اسے میرے کسی ایسے اعضاء کی طرف منتقل کردے جس کے ذریعے میں بآسانی نورِ مصطفوی صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھ سکوں۔ چنانچہ استدعائے آدم علیہ السلام پر نورِ مصطفوی صلی اللہ علیہ وسلم کو اللہ تعالےٰ نے حضرت آدم علیہ السلام کی دائیں ہاتھ کی انگلی سبابہ میں منتقل کر دیا۔ اب جبکہ آدم علیہ السلام نے اپنی انگلی نورِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی بدولت تاباں و منور دیکھا۔ توانہوں نے اس کو اونچا کر کے اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ فرمایا۔ اور بایں وجہ اس انگلی کا نام مسبحہ پڑگیا۔

پھر حضرت آدم علیہ السلام ملتجی ہوئے کہ الہا! کیا اس نورِ پاک سے میری صلب میں بھی کچھ بچا ہے یا کہ نہیں۔ تو اللہ تعالےٰ نے فرمایا ہاں۔ آپ کے چاروں خلفاء ابوبکر وعمر وعثمان وعلی رضوان اللہ علیہم اجمعین کا نور ابھی تک تمہاری پشت میں موجود ہے۔

پھر اللہ تعالےٰ نے حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے نور کو آدم علیہ السلام کے انگوٹھے میں، حضرتِ صدیقِ اکبر رضی اللہ عنہ کے نور کو وسطیٰ میں حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کا نور بنصر میں اور حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ کا نور چھنگلیا میں رکھا۔ اس سے یہ بات واضح ہوجاتی ہے کہ ہاتھ کی ان انگلیوں کا یکجا ہونا ہی ان پانچ حضرات کی محبت پر دال ہے۔ ان کے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے درمیان فرق نہیں ڈالنا چاہیئے۔ پس بے شک ان کے درمیان جمعیت ہے۔ اس لئے اللہ تعالےٰ فرماتا ہے۔ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ مَعَهٗ الخ (محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ کے رسول ہیں اور جو لوگ ان کی معیت میں ہیں)۔

پھر اللہ تعالےٰ نے انسان کے بائیں ہاتھ میں پانچ انگلیاں پیدا کیں۔ جو پانچ اشخاص یعنی اہل بیت کی یاد دلاتی ہیں۔ ان سے اللہ تعالےٰ نے رجس (پلیدی) کو دور کر

دیا ہے۔ چنانچہ وہ فرماتا ہے۔ اِنَّمَا یُرِیدُ اللّٰہُ لِیُذْھِبَ عَنْکُمُ الرِّجْسَ اَھْلَ الْبَیْتِ وَیُطَھِّرَکُمْ تَطْھِیْرًا (اللہ تعالیٰ نے یقیناً اہل بیت کرام سے رجس دور کرنے کا ارادہ کیا ہے تاکہ انہیں بالکل پاک کردے) رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ یہ آیت میرے علی و فاطمہ و حسن و حسین علیہم السلام کے باب میں نازل ہوئی

باب نہم

## اسرار ارکان اسلام

پھر اللہ تعالیٰ نے تیرے قدموں (پاؤں) کی بھی پانچ پانچ انگلیاں بنائیں تیرے لئے وہ پانچ فرض نمازوں کی یادداشت کی طرف اشارہ کرنے والی ہیں۔ یہ کہ انسان اپنے پاؤں پر کھڑا ہو کر نماز قائم کرے۔ کیونکہ نماز زمین میں اللہ تعالیٰ کی خدمت گذاری ہے۔ اور خدمت قدمین (دونوں قدموں) سے متعلق ہے۔ پس اس طرح تیرے دائیں پاؤں کی پانچ انگلیاں پانچ نمازوں کی اور تیرے بائیں قدم کی پانچ انگلیاں زکوٰۃ کے واجب نصاب یعنی پانچ درہم کی یاد دلاتی ہیں۔ پس زکوٰۃ نماز کے ساتھ ملی ہوئی ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے۔ کہ دونوں قدموں کی انگلیوں کا اشارہ نماز و زکوٰۃ کی طرف ہے۔

باب دہم

## اسرار برزخ و حشر

پھر اللہ تعالیٰ نے ایسی چیزیں بنائیں جو اس کی موت اور بعث بعد الموت پر دلالت کرتی ہیں۔ منجملہ النوم (نیند) کو پیدا فرمایا۔ جو قبر (برزخ) کے عذاب و ثواب پر دال ہے۔ کیونکہ نیند میں بعض اوقات انسان بُرے خواب دیکھتا ہے۔ جس کی بدولت تکلیف ہوتی ہے۔ جیسا مُردہ کے ساتھ ہوتا ہے۔ وہ مفقود الحس ہوتا ہے

اس کی سماعت و بصارت و درایت کا العدم ہوتی ہے ۔
پھر اللہ تعالٰے نے اس کے لئے کان اور آنکھ کو پیدا فرمایا ۔ جن کی وساطت سے وہ سنتا ، دیکھتا ہے ۔ اور وہ اپنے آپ کو بھی دیکھتا ہے ۔ یہاں اس کا نفس اسے چاہتا ہے لے جاتا ہے اور وہ کھاتا اور پیتا ہے ۔
مذکورہ امور بمنزلہ برزخ کے عذاب و مسرت کے ہیں ۔ پھر وہ اسے نیند سے جگاتا ہے ۔ جس میں انسان بے اختیار ہے ۔ اگر اس کا یہ ارادہ ہو کہ وہ نیند سے کبھی بیدار نہ ہو ۔ تو وہ کبھی بھی اس پر قدرت نہیں رکھ سکتا ۔ بلکہ جب اللہ تعالیٰ چاہے گا ۔ اسے بیدار کر دے گا ۔ بعینہٖ جب اللہ تعالےٰ چاہے گا ۔ تو وہ مردوں کو قبروں سے زندہ فرمائے گا جس میں ان کا کوئی اختیار نہیں ہوگا ۔ اگر وہ چاہیں بھی کہ ہم دوبارہ زندہ نہ ہوں تو وہ ہرگز اس پر قادر نہیں ہو سکیں گے ۔ اس بیان سے زنادقہ ، دھریہ ، فلاسفر اور معتزلہ گمراہ فرقوں کا جو عذابِ قبر اور بعث بعد الموت کے منکر ہیں کا پورا رد ہو جاتا ہے ۔

بابِ یازدھم

# فیضانِ حکمتِ الٰہیہ

پھر اللہ تعالیٰ نے اپنی مخلوق کو تین اصناف پر پیدا فرمایا ۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے ۔ وَاللّٰهُ خَلَقَ كُلَّ دَآبَّةٍ مِّنْ مَّآءٍ ج مِنْ يَّمْشِىْ عَلٰى بَطْنِهٖ كَالْحَيَّاتِ وَالدِّيْدَانِ وَمِنْهُمْ مَّنْ يَّمْشِىْ عَلٰى رِجْلَيْنِ ج كَالطَّيْرِ وَالْاٰدَمِيِّ وَمِنْهُمْ مَّنْ يَّمْشِىْ عَلٰى اَرْبَعٍ كَالدَّوَابِّ ۔ ( اور اللہ تعالیٰ نے ہر جاندار چیز کو پانی یعنی نطفہ سے پیدا فرمایا ۔ ان میں سے بعض پیٹ کے بل رینگتے ہیں مثلاً سانپ اور کیڑے ۔ بعض دو پاؤں پر چلتے ہیں مثلاً پرندے اور آدمی اور بعض ان میں سے چار پائے ہیں مثلاً گائے بھیڑ بکری وغیرہ )

پھر ان میں سے کچھ بصورت سجدہ کرنے والوں کے ہیں۔ کچھ رکوع کرنے والوں کی صورت میں اور بعض حالتِ قیام میں ہیں۔ جیسے درخت دیواریں وہ حالت رکوع میں نہیں جا سکتے۔ صنفِ رکوع میں چار پائے شامل ہیں۔ جو سجدہ نہیں کر سکتے اور نہ ہی قیام اور صنفِ سجدہ میں حشرات ہیں وہ بلند نہیں ہو سکتے۔ اس کی تمام مخلوق اسکی طاعت و تقدیس و تنزیہہ کے لئے پیدا کی گئی ہے۔ چنانچہ وہ فرماتا ہے ۔ وَاِنْ مِّنْ شَیْءٍ اِلَّا یُسَبِّحُ بِحَمْدِہٖ (دنیا کی ہر چیز ہی اس کی حمد و تسبیح میں منہمک ہے) پس اللہ سبحانہٗ تعالیٰ نے تمام مخلوق کی عبادت و طاعت کو تیرے لئے جمع فرمایا اور اللہ تعالیٰ نے تیرے لئے تمام مخلوق سے زیادہ کشائش و وسعت عنائت فرمائی۔ اگر تو قیام و رکوع و سجدہ کی حالت میں عبادت کرنا چاہے۔ تو ساری مخلوق کی عبادت و فضیلت تیرے لئے جمع ہو جائیں گی۔ پس اسی طرح تجھ پر نماز فرض کی گئی۔ اور اسے مخلوق کی تمام عبادات پر مشتمل کیا۔ فضیلت قیام و رکوع و سجدہ کی بدولت تو وجود کلیہ کا مقصود ٹھہرا۔ معبود کی مراد کی خاطر تو عبودیّت کے لئے مخصوص کیا گیا ہے۔ ہمارے مذکورہ قول کا یہ مطلب ہے یعنی خَلَقَ اللّٰہُ اٰدَمَ عَلَیْہِ السَّلَامِ عَلٰی صُوْرَۃِ اِسْمِ مُحَمَّدٍ (اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کو اسم محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی صورت اور عالم کون کو اس کے طریق کی کیفیت پر پیدا فرمایا۔

یہ بات بھی قابل ذکر ہے کہ ملاء اعلیٰ شجرۃ الکون کو نفع پہنچانے۔ اس کی مصلحتوں کو استعمال کرنے اور اس کے حقوق کو قائم کرنے کے لئے مسخر ہیں۔ کیونکہ اس میں شاخِ محمدیؐ اور نور احمدی صلی اللہ علیہ وسلم کی خاصیت ہے۔

سب سے پہلے جب شب عدم کی تاریکی سے روز وجود نے طلوع کیا تو شموس محمدیہ صلی اللہ علیہ وسلم کے انوار مبارکہ جبین آدم علیہ السلام کے افق پر پوری تابانی سے چمک اٹھے۔ اور فرشتے اس کی تابانی کو دیکھتے ہی سجدے میں گر پڑے۔

اور ان کی زبان بے اختیار ہو کر اس طرح گویا ہوئی مَلِیْکَ الْعَرْشِ مُحَمَّدٌ اَبَدًا (عرش کے بادشاہ اور مالک ہمیشہ سے محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہیں) پس جب انہیں سجدہ کرنے کا حکم دیا گیا۔ تو انہوں نے سجدہ کیا۔ اور جب انہیں شہود کے ساتھ مخصوص کیا گیا۔ تو انہوں نے مشاہدہ کیا۔ پس انہیں اِس مشاہدے کا شکرانہ ادا کرنے کے لئے کہا۔ کہ تم اس درخت کی خدمت کے لئے کمر بستہ ہو جاؤ۔ وہ اس کا اصل ہے۔ اور یہ وہ سلطنت ہے جو اس کے لئے عقد و حل بھی ہے۔

اور البتہ تم میں سے بعض "سفرہ" ہیں۔ جو صحفِ مطہرہ کے لئے تگ و دو کرتے ہیں بعض بررہ (نیکوکار) ہیں۔ جو اس درخت کی سبزہ زاروں کے گرد گھومتے ہیں۔ بعض حَمَلہ (اٹھانے والے) ہیں جو ہر عامل کے عمل کو اٹھاتے ہیں۔ بعض تم میں سے کتّاب (لکھنے والے) ہیں، جو توبہ کرنے والوں کے آستانہ پر کھڑے ہیں۔ بعض تم میں سے ایسا وہ ہیں۔ جو نبی آدم کے چہروں سے گناہوں کے غبار کو استغفار کے پانی سے دھوتے ہیں۔ اور اہلِ زمین کے لئے استغفار مانگتے ہیں۔ بعض تم میں سے حَفَظَہ ہیں۔ جو ان کی حفاظت کرتے ہیں۔ اور نفع و نقصان کرنے والی چیزوں کا شمار کرتے ہیں۔ بعض تم میں ایسے ہیں جو نبی آدم کے رزق کی سعی کرتے ہیں تاکہ وہ اپنے رازق کی اطاعت بفراغت کر سکیں۔

لہٰذا ملائکہ کا ایک گروہ ہواؤں کے ارسال پر متعین ہے۔ ایک گروہ بادلوں کے چلانے۔ ایک گروہ دریاؤں کے پانیوں کو جاری کرنے۔ ایک جماعت بارش کے نازل کرنے، ایک جماعت تمام اقطارِ عالم کی حفاظت کرنے اور ایک گروہ رات کے وقت یاد کرنے پر مقرر ہے۔ ایک گروہ دن کے وقت تسبیح میں مصروف رہتا ہے۔ فرشتوں کا ایک گروہ معقبات (پیچھے چلنے والا) کہلاتا ہے۔ جو انسان کے جوارح کو مہلک اشیاء سے محفوظ رکھتا ہے۔ ایک گروہ آفات کو دور کرنے۔ ایک گروہ

جنت کو آراستہ کرنے اور ایک گروہ دوزخ کو مشتعل کرنے پر مامور ہے۔

باب دوازدہم

# آدم و ابلیس

المختصر یہ کہ جب گھر سجایا گیا۔ اور ارادۂ الٰہی کی شراب کا جام چلنے لگا۔ تو اس وقت سب سے پہلے اس مشہد و محضر میں ابلیس کو حاضر ہونے کا حکم ہوا۔ وہ لباسِ تسبیح و تقدیس میں ملبوس خراماں چل رہا تھا۔ لیکن ان ملبوسات میں خفیہ طور پر خباثت و فساد و آفات موجود تھیں۔ اور جب وہ اس محضر میں حاضر ہوا اور اس نے اس دلکش منظر کا مشاہدہ کیا۔ اور وہ جبلِ عرفان پر براجمان ہوا۔ تو اس نے ماء و طین کے حق کو گھٹیا اور حقیر سمجھا۔ پس اس نے انکار کیا۔ اور اپنی نافرمانی پر ڈٹا رہا۔ اور جب اُسے کہا گیا کہ تو اپنے جام شراب (استعداد) کی روشنی میں سجدہ کر۔ تو اس نے تکبر و غرور کی بدولت سجدہ کرنے سے انکار کر دیا۔ اور اس نے جام عرفان سے منہ موڑ لیا۔ بایں وجہ وہ صحبتِ ملائکہ سے الگ ہو گیا۔ اور غم و وسواس کے سمندر میں ڈوب گیا۔ اور اس وقت جب اس نے اپنے علم کو ٹٹولا تو وہ گویا کھوٹے پیسے تھے۔ جس سے امید منفعت منقطع ہو گئی۔ اس طرح وہ تنہائی وجدانی کے جنگل میں اپنے گروہ و شریعت دونوں سے الگ ہو کر کرب و ضرب کے گہرے سمندر میں ڈوب گیا۔ وہ غم کی زیادتی کے باوجود یہی پکار رہا تھا۔ وَلَأُضِلَّنَّهُمْ وَلَأُمَنِّيَنَّهُمْ وَلَآمُرَنَّهُمْ (میں ضرور بنی آدم کو گمراہ کروں گا۔ اور ان کو دنیا کی امید دلاتا رہوں گا۔ اور ان کو برائی کا امر کرتا رہونگا) اور ارادہ الٰہی اس کی پکار کا یہ جواب دیتا تھا کہ میں اپنے بندوں کے لئے ایک امن کا فرمان جاری کر دوں گا۔ اور جو میرے بندے ہوں گے ان پر تو غلبہ حاصل نہیں کر سکے گا۔

بعد ازاں ابلیس نے اللہ تعالےٰ سے مہلت مانگی کہ مجھے روزِ حشر تک زندہ رکھا

جائے۔ اللہ تعالیٰ نے اس کی اس التجا کو اس لیئے قبول فرمایا۔ تاکہ کفار کو دوزخ کیطرف لے جانے کی کمان اس کے ہاتھ میں رہے۔ اور گنہگاروں کے لیئے وہ عصار کا کام دے۔ تاکہ جب ان میں سے کوئی پھسل جائے۔ تو اس فعل کو ابلیس کی طرف منسوب کر کے یہ کہے۔ اِنَّمَا اسۡتَزَلَّهُمُ الشَّيۡطٰنُ (بے شک ان کو شیطان نے بہکایا) اور اگر کوئی کار بد کرے۔ تو اس کو منسوب الی الشیطن کر کے یہ کہے۔ هٰذَا مِنۡ عَمَلِ الشَّيۡطٰنِ (یہ کام شیطان کا ہے)

جب آدمؑ و ابلیس سے خدا تعالیٰ کی نافرمانی سرزد ہو گئی۔ هٰذَا يَتۡرُكُ بِمَا اَمَرَ رَبُّهٗ وَذَاكَ يَفۡعَلُ مَا نُهِيَ عَنۡهُ (ابلیس نے تو امرِ الٰہی سے روگردانی کی اور آدم علیہ السلام سے وہ فعل سرزد ہوا جس سے انہیں منع کیا گیا تھا) تو اس معاملے میں قضا و قدر نے ان دونوں کو ایک پلیٹ فارم پر جمع کر دیا۔ کیونکہ یہ بات ازل سے مقدر ہو چکی تھی۔ کہ خود ہی امر کرے گا۔ اور اس کا ارادہ اس کے امر کے خلاف ہوگا۔ امر کے ماحصل کو ارادے نے چھین لیا۔ جب دونوں سے نافرمانی سرزد ہو گئی۔ تو ابلیس کو یہ حکم ہوا۔ کہ وہ حد سے آگے نہ بڑھے پس اس نے وہیں ڈیرہ جما لیا اور برعکس اس کے آدم علیہ السلام جنت کے مشتاق ہو کر اسے دن رات یاد کرنے لگے۔ اپنے کئے پر سخت نادم ہوئے۔ اور نادمین میں ہم نشین ہو کر۔ رَبَّنَا ظَلَمۡنَاۤ اَنۡفُسَنَا الخ (اے رب ہمارے ہم نے اپنی جانوں پر ظلم کیا) کے نعرے بلند کرنے لگے اور قربِ الٰہی کی بشارت دینے والے نے غم کے دور ہو جانے کی خوش خبری فَتَلَقّٰۤى اٰدَمُ مِنۡ رَّبِّهٖ كَلِمٰتٍ (پس اللہ تعالیٰ نے اپنے کلمات سے چند کلمے القا فرمائے) سنائی۔

پس ابلیس کی یہ حالت ہوئی کہ لعنت کے بے لگام گھوڑے اس کی طرف دوڑے اور انہوں نے اسے ملعونیت اور شیطنیت کی خبر دی اور اس کو جنت سے ذلیل کر کے نکالا گیا۔

بعد ازاں فرمایا اس (جنت) سے نکل جاؤ اور مزید فرمایا "اِهۡبِطُوۡا" (یہاں سے اتر جاؤ) ، تو آدم علیہ السلام بہت گھبرائے اور قریب تھا کہ شدت اضطراب سے ان کے ٹکڑے ٹکڑے ہو جاتے ۔ عرض کی ۔ اے میرے مولا ۔ ایک طرف تو میرے لئے نافرمانی کی تلخی تنہم سے جرعہ نوش ہے اور اس پر طرّہ یہ کہ ہبوط کے حکم سے مجھے ناامیدی کی آگ میں بھی دھکیل دیا گیا ہے ۔ جواب ملا کہ کوئی بات نہیں ۔ اب تو تو دو گروہوں کے الگ الگ راستوں کے موڑ پر ملے گا فَرِيۡقٌ فِي الۡجَنَّةِ وَفَرِيۡقٌ فِي السَّعِيۡرِ (ایک گروہ جنت میں جائیگا ۔ اور ایک دوزخ میں) پس آدم علیہ السلام جنت سے دائیں طرف چل دیئے اور ابلیس بائیں طرف اور اس طرح ابلیس اصحاب الشمال کا اصل بن گیا ۔ کیونکہ آدم و ابلیس دونوں جنت میں اکٹھے اور ایک ساتھ رہے تھے ۔ پس صحبت کا اثر ہوا ۔ مزید برآں جنت میں آدمؑ کی معیت میں ابلیس نے سیر و تفریح بھی کی تھی ، اس طرح آدمؑ انسانؑ میں شمائیت (شر) کا اثر جاری و ساری ہو گیا ۔

اب جو انسان اپنے اصل یعنی آدم علیہ السلام کی صلب میں بائیں طرف تھا ۔ وہ تو ابلیس کے کامل اثر سے کافر ہو گیا ۔ ابلیس نے ان کو ان کی قربت کی بدولت اپنا مطیع بنا لیا ۔ اور جو لوگ اپنے اصل یعنی آدم علیہ السلام کی پشت میں دائیں جانب تھے ، وہ نورِ معرفتِ آدمؑ کی بدولت ظلمت ابلیس سے محفوظ رہے ۔ ابلیس کی دوری کی وجہ سے ان پر بالکل اثر نہ ہوا ۔ اور ان کے جواہر کے انوار و معارف اثرِ ابلیس سے محفوظ رہے ۔ البتہ اس قلیل صحبت اور ہمسائیگی کا اثر اصحاب الیمین پر بھی ہو گیا ۔ جس کی وجہ سے ان سے بھی گناہ سرزد ہو جاتے ہیں اور یہ شیطان کا انسان کی بائیں طرف ہمسایہ رہنے کا اثر ہے ۔

اور سمجھ لینا چاہیئے کہ اس کے اثر کا دوسرا سبب واصل یہ بھی ہے کہ جب عزرائیل علیہ السلام کو خمیر آدمؑ کے لئے مختلف مقامات سے مٹی جمع کرنے کا حکم ہوا ۔ اور اس کام کے لئے وہ زمین پر نازل ہوئے تو اس وقت ابلیس زمین پر رہتا تھا اور اور اللہ تعالیٰ نے اسے

گروہ ملائکہ کی معیت میں زمین پر اپنا خلیفہ متعین کیا ہوا تھا۔ اور عبادت الٰہی کے لئے اس نے زمین پر عرصہ دراز تک زندگی بسر کی تھی۔ جب عزرائیل علیہ السلام نے حسب حکم تمام روئے زمین سے تھوڑی تھوڑی مٹی جمع کر لی۔ چونکہ ابلیس اس مٹی کو اپنے پاؤں تلے روندا کرتا تھا۔ بایں وجہ جب آدم علیہ السلام کی مٹی کو گوندھ کر اس سے صورت آدم بنائی گئی۔ اور تخلیق نفس کا موقعہ آیا تو نفس کو ابلیس کے قدموں کے نیچے روندی ہوئی مٹی سے تیار کیا گیا۔ اور دل کو اس مٹی سے تیار کیا گیا جو روندنے سے محفوظ رہی تھی۔

لہٰذا ابلیس کے قدموں سے لگی ہوئی مٹی سے نفس نے خبث اور اوصاف ذمیمہ کا اکتساب کیا۔ یہیں سے ہی نفس شہوات کی آماجگاہ بن گیا۔ پس نفس پر ابلیس کا غلبہ وعیش اس مٹی کو پائمال کرنے کی بدولت تھا۔ یہیں سے ابلیس نے اپنا تکبر ظاہر کیا اور کہا کہ میں اسے سجدہ کروں جو میری پائمال کی ہوئی مٹی سے بنایا گیا ہے۔

اور اسی لئے اس نے اس وقت اپنے عنصر کے جوہر یعنی آگ کی طرف نظر کر کے تکبّر کا دعویٰ کیا۔ اور ساتھ ہی وہ مائل بہ تکبّر ہو گیا۔ اس بارے میں اللہ تعالےٰ فرماتا ہے۔ یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَا تَتَّبِعُوْا خُطُوٰتِ الشَّیْطٰنِ (اے لوگو جو ایمان لائے ہو۔ شیطان کے قدموں کے نیچے سے پیدا کی گئی چیز (نفس) کی پیروی نہ کرو۔

باب سیزدہم

# فیضانِ محمدیؐ

جاننا چاہیئے اصل بات یہ ہے کہ جب شجرۃ الکون نے ظہور پکڑا تو اس سے تین شاخیں نمودار ہوئیں۔ ایک شاخ ذات الیمین۔ دوسری ذات الشمال اور تیسری مستقیم قویم جو شاخ سابقین قرار پائی۔



اور روحانیت محمدی صلی اللہ علیہ وسلم نے تینوں شاخوں اور ان کے متعلقات کو ان کی

استعداد کے مطابق مستفیض فرمایا۔ اسی لئے اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا رَحْمَةً لِّلْعٰلَمِيْنَ (ہم نے آپ کو (اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم) سارے جہانوں کیلئے رحمت بنا کر بھیجا ہے)۔

پس اصحاب الیمین نے ہدایت روحانی۔ اتباع رسول صلی اللہ علیہ وسلم۔ عمل بالسنۃ اور شریعت مطہرہ کا حظ اٹھایا۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ اَلَّذِيْنَ يَتَّبِعُوْنَ الرَّسُوْلَ النَّبِيَّ الْاُمِّيَّ (وہ لوگ جو رسول نبی امی کی پیروی کرتے ہیں) اور سابقون نے روحانی قربت۔ ذاتی الفت اور خصوصی صحبت سے استفادہ فرمایا۔ فَاُولٰٓئِكَ مَعَ الَّذِيْنَ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ مِّنَ النَّبِيّٖنَ وَالصِّدِّيْقِيْنَ وَالشُّهَدَآءِ وَالصّٰلِحِيْنَ ۚ وَحَسُنَ اُولٰٓئِكَ رَفِيْقًا (پس جو لوگ ان لوگوں یعنی نبیوں۔ صدیقین۔ شہداء اور صالحین جن پر اللہ تعالیٰ نے انعام کیا کے ساتھ ہونگے اور یہ بہت اچھے ساتھی ہیں)۔

اور اصحاب الشمال کو آپ کی سدحانیت سے یہ حصہ ملا کہ دنیا میں ان کو حمایت حاصل ہوئی اور وہ فوری سزا سے بھی پرامن رہے۔ وَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيُعَذِّبَهُمْ وَاَنْتَ فِيْهِمْ (اور اللہ تعالیٰ کی یہ شان نہیں کہ وہ کفار کو اس حالت میں سزا دے کہ آپ ان میں تشریف رکھتے ہوں)۔

باب چہاردہم

# مقامِ محمدیؐ

پس جب آپ عالم مثال سے عالم وجود میں جلوہ فگن ہوئے۔ تو شجرۃ الکون میں آپ کے وجودِ اقدس کی شاخ مستقیم قویم ظاہر ہوئی اور پس جب اس شاخ کی بنیاد مضبوط ہو گئی تو اس سے فرع ظاہر ہوئی۔ اور آپ کی سیاست کے متولی نے یوں ندا کی فَاسْتَقِمْ كَمَآ اُمِرْتَ (پس جیسا کہ تجھے حکم دیا گیا۔ اسی پر قائم رہ) پس آپ کی شان استقامت اور آپ

کا مرتبہ دار المقام ٹھہرا۔ مرتبہ استقامت پانے کے بعد آپ کو مینا سے فارغ ہوئے۔ اور آپ اِس مقام سے دوسرے مقام میں منتقل ہوتے ہوئے اس منزل دنیا میں جلوہ افروز ہوئے۔ آپ کا

**مُقَامِ اوّل:**۔ یہ دنیا میں آپ کے وجود مقدس کا مقام ہے۔ چنانچہ فرمایا یَآ اَیُّھَا الْمُدَّثِّرُ قُمْ فَاَنْذِرْ (اے چادر اوڑھنے والے اٹھا اور لوگوں کو عذاب سے ڈرا)

**مُقَامِ ثَانِی:**۔ آخرت میں آپ مقامِ محمود سے مشرف ہوں گے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے عَسٰی اَنْ یَّبْعَثَکَ رَبُّکَ مَقَامًا مَّحْمُوْدًا (قریب ہے کہ تیرا رب تجھے مقامِ محمود میں اٹھا لیگا۔

**مُقَامِ ثَالِث:**۔ جنت میں آپ مقامِ خلود سے نوازے جائیں گے۔ اس بارے میں فرمایا۔ اَلَّذِیْٓ اَحَلَّنَا دَارَ الْمُقَامَۃِ مِنْ فَضْلِہٖ (وہ ذات جس نے ہمیں اپنے فضل سے دار المقامہ (دار الخلود) یعنی جنت میں بسایا۔

**مُقَامِ رابع:**۔ چوتھا مقام شہود ہے۔ یہ رویتِ حق کے لئے مخصوص ہے اور اُسے مقامِ قابَ قوسین بھی کہتے ہیں۔ چنانچہ فرمایا۔ ثُمَّ دَنٰی فَتَدَلّٰی فَکَانَ قَابَ قَوْسَیْنِ اَوْ اَدْنٰی (پھر حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم بارگاہِ صمدی کے قریب ہوئے اور راہ پائی۔ پس آپؐ اللہ تعالیٰ سے دو کمانوں کے باہم ملنے کے اندازے سے یا اِس سے بھی زیادہ قریب ہو گئے)

لہٰذا آپ کی شخصیت دنوّ و علو و شہود کے ساتھ مخصوص ہو گئی۔ کیونکہ تمام کائنات کا مقصود آپ ہی ہیں۔ بایں ہمہ اگر وجود کو شجر تسلیم کیا جائے تو آپؐ اس کے ثمر و جوہر ہونگے پس ثمر دار درخت ثمر میں موجود دانے کی وجہ سے پرثمر ہوتا ہے اور اسی دانے سے ہی اس کا اصل پھوٹتا ہے۔ اور جب اس دانے کو زمین میں بو کر اسے مناسب غذا و پرورش فراہم کی جائے تو پھر اس سے ایک درخت نکلے گا اور اس سے شاخیں اور پتے نمودار ہونگے اور ہر شاخ سے اور شاخیں نکل کر پھلدار ہونگی۔ اب جب ہم اس پرثمر درخت کو دیکھیں گے تو اسی بیج کا پتہ ہمیں ہی نظر آئے گا۔ جس سے یہ درخت پیدا ہوا تھا۔

دانہ شروع میں مانند نطفہ ہوتا ہے۔ پھر وہ بشکل شجر ظاہر ہوتا ہے۔ اور بعد ازاں وہ درخت دانے کو نئے رنگ میں ظاہر کرتا ہے۔ پس اسی طرح آپؐ کے بطون کو آپ کے سابق معنی اور اخفیٰ کے طور پر شمار کیا جائے گا۔ اور آپ کے ظہور کو آپ کی صورتِ لاحقہ اور شہرت کی صورت میں سمجھا جائیگا۔ آپ کے اس قول مبارک کا بھی یہی مطلب ہے۔ یعنی کُنْتُ نَبِیًّا اٰدَمُ بَیْنَ الْمَآءِ وَالطِّیْنِ (میں اس وقت بھی نبی تھا جب آدم علیہ السلام مٹی اور پانی کے درمیان تھے۔

لہٰذا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم ہی اس درخت کی صورت و معنیٰ کے مظہر ٹھہرے پس آپ ہمیشہ زبانِ قدیم میں مذکور اور قرطاسِ عدم میں منشور ہیں۔ اس کی مثال اس طرح ہے جیسے کوئی تاجر اپنے بستر اور خزانے میں تہہ بہ تہہ اوپر نیچے ترتیب وار رکھ دے۔ اب جو کپڑا اس نے سب سے پہلے رکھا تھا۔ وہ سب سے آخر میں نکلے گا۔ اس طرح حضرت سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم وجود میں سب سے اوّل اور ظہور میں سب سے آخر ہیں۔

جب تقدیر کے مقصار نے شاخ ہدیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی حکومت و سیاست کو اپنے ہاتھ میں لیا۔ اور اسے جوہر احسان کی غذا سے اور شراب محبت کے پیالے سے مستفیض فرمایا۔ اور نازک حالت میں اس کی حفاظت کی اور وہ کثرت و فراوانی سے لہلہانے لگی۔ اور اس کی خوشبوؤں سے گلشن ہستی معطر ہو گیا۔ پس یہ خوشبوئیں عارفین کی ارواح کیلئے غذا مومنین کی نظروں کا نور۔ محبوں کے آستاں کا پر خوشبو سبزہ۔ عاصیوں کی مجلس کی بساط تشنہ لب گنہگاروں کی فریاد بن گئی۔ اور اگر کبھی اصحاب الشمال کی طرف سے خطاؤں کی بادِ سموم یا گناہوں کی بادِ صرصر چلنے لگے۔ تو وہ شاخ جس کو اللہ تعالیٰ نے بطریق احسن نشوونما فرمایا ہوتا ہے۔ وہ بھی مائل بشمائل ہو کر برے عمل کی طرف راجع ہو جاتی ہے۔ بداعمالی کی طرف رجوع کرنے سے اس کی سبزی تو متاثر ہوتی ہے۔ لیکن اس کا اصل ارضِ ایمان میں مضبوط و مستحکم رہتا ہے۔ مگر جو نقصان شاخ میں بصورت تبدیلی ہوتا ہے۔ اگر گنہگار شخص توبہ کے

ذریعے اس کا تدارک کرے۔ تو (بھٹکی ہوئی) شاخ پھر طریقۂ مستقیم کی طرف مائل ہو جاتی ہے۔ اور ماءِ استغفار نوش کر کے وہ دوبارہ سرسبز و شاداب ہو جاتی ہے۔ اس طرح اس کا گناہ معاف کر دیا جاتا ہے۔ اب وہ شاخ طریقۂ استقامت پر سرسبز رہتی ہے۔ پریشانی کے بعد دوبارہ اس کے ایمان کی شاخ چمک اٹھتی ہے۔ اور شفیع و صادق خطیب جس کے بارے اللہ تعالیٰ قسم کھاتا ہے وَالنَّجْمِ اِذَا هَوٰى مَا ضَلَّ صَاحِبُكُمْ وَ مَا غَوٰى (قسم ہے ستارے کی کہ جب وہ گرتا ہے۔ کہ تمہارے صاحب (حضرت سرکارِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم) نہ گمراہ ہوئے اور نہ ہی سرکش اکھڑا ہوتا ہے۔

اور یہ بات بھی قابلِ ذکر ہے کہ بے شک شاخِ محمدی صلی اللہ علیہ وسلم کی نیت کی روحا سے مادۂ ارواح اور اس کی جسمانیت سے مادۂ اجسام حاصل کیا گیا ہے۔

باب پنجم

## سرِّ روحِ محمدی صلی اللہ علیہ وسلم

آپؐ کے مادۂ روحانیہ کے جود و کرم کا اشارہ اس آیت کریمہ میں واضح کیا گیا ہے اللہ تعالیٰ فرماتا ہے اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ الخ سے آگے لفظ "مِصْبَاحٌ" آتا ہے مصباح سے نورِ محمدی صلی اللہ علیہ وسلم مراد ہے۔ اور مصباح کو مشکوٰۃ الوجود قرار دیا گیا ہے۔ پس کائنات کو مشکوٰۃ کے ساتھ تشبیہ دی گئی ہے۔ اور آقا و مولا سرکارِ دو عالمؐ کے زجاجہ (شیشے) کے ساتھ تعبیر کیا گیا ہے۔ آپؐ کے قلب کے نور کو مصباح سے تشبیہ دی گئی ہے۔ پس آپ کا نورِ باطن آپ کے ظاہر پر اس طرح چمکا۔ جس طرح مصباح زجاجہ میں تاباں ہے۔ لہٰذا نورِ مصباح مانندِ نار ہو گیا اور زجاجہ کی صفائی کی بدولت وہی نار نور بن گئی اور ہر مخلوق نے اپنی استعداد، اتباع، صحبت اور عمل بالشریعہ کے مطابق حظ اٹھایا۔ اس کی تائید میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ وَاَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ

مَآءً بِقَدَرٍ (اور اس نے ایک اندازے کے مطابق آسمان سے پانی اتارا) کیونکہ اس آیت مبارکہ میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو پانی کے ساتھ تشبیہ دی گئی ہے جو آسمان سے ایک اندازے سے اترتا ہے۔ جس طرح پانی ہر چیز کی زندگی کا سبب ہے۔ اسی طرح آپؐ کا نورِ پاک ہر ایک قلب کے لئے باعث حیات ہے۔
اور وجود باجود ہر چیز کے لئے باعثِ رحمت ہے۔ پھر آپؐ کے نورِ مقدس سے لوگوں پر منفعتیں ظاہر ہوئیں اور مذاہب کے ذریعے اِن کو آپ کی برکات سے جو بھی میسر آیا۔ پس اس نے دلوں کو بڑوں چھوٹوں اور اعلیٰ وادنیٰ کے لئے اس کی وادیاں بنایا۔ اور ہر وادئ قلب نے اپنی استعداد کے مطابق اس پانی کی مقدار کو جو سیل کی طرح اس کی طرف رواں تھا برداشت کیا۔ قَدْ عَلِمَ كُلُّ أُنَاسٍ مَّشْرَبَهُمْ (ہر ایک گروہ نے اپنے اپنے گھاٹ کو پہچان لیا) پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی جسمانیت کو اس جھاگ کے ساتھ تشبیہ دی گئی جو صاف پانی کے اوپر ہوتی ہے اور جلدی زائل ہو جاتی ہے۔ اسی طرح رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی جسمانیت یعنی آپ کی ظاہری کیفیت مثلاً کھانا، پینا، نکاح کرنا۔ لوگوں کے ساتھ ان کے احوال وافعال میں شریک ہونا سب زائل ہو گیا۔ اور جو چیزیں لوگوں کو نفع دینے والی تھیں یعنی آپ کی نبوت ورسالت وحکمت وعمل ومعرفت وشفاعت اب تک زمین پر باقی ہیں۔ اور اسی طرح (ابدالآباد تک) رہیں گی۔ اسی طرح آپؐ کی ولادتِ مبارکہ میں بھی یہی حکمت ہے۔ کیونکہ آپ کو کثیف ولطیف مادوں سے پیدا کیا گیا ہے تاکہ آپ کامل الخلق اور کامل الوصف ہو جائیں یعنی اللہ تعالیٰ نے آپکو ضدین یعنی روحانی وجسمانی دو نوعیتوں میں تخلیق کیا۔
آپ کو بشری اور جسمانی حالت اس لئے عطا فرمائی گئی تاکہ آپ بشر سے ملاقات کریں اور صورتوں کا جائزہ لے سکیں۔ اور آپ میں ایک ایسی طاقت رکھی گئی۔ جس کی بدولت آپ بشر سے ملاقی ہو کر مادہ بشریت کے ذریعے اس کی امداد کریں۔ اور

ان کے ساتھ شیر و شکر ہو جائیں۔ اور آپ انہیں میں گھل مل جائیں۔ چنانچہ فرمایا اِنَّمَا اَنَا بَشَرٌ مِّثْلُکُمْ (سوائے اس کے کچھ نہیں کہ میں بھی تمھاری طرح بشر ہوں) یعنی تمہاری جنس سے ہوں اور تمھاری طرح کھاتا پیتا ہوں کیونکہ اگر آپ اپنی روحانی ملکی اور نورانی ہیئت میں ان کی طرف تشریف لاتے۔ تو آپ کی قربت کی کوئی بھی استطاعت نہ رکھتا۔ اور نہ ہی آپ کے سامنے آسکتا۔ بایں وجہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔ لَقَدْ جَآءَکُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِکُمْ (بے شک تمھارے پاس تمہیں میں سے رسولِ پاک تشریف لائے)

پھر آپ میں قوتِ روحانی ظاہر فرمائی۔ اس کے ذریعے آپؐ عالم الروحانیں اور ملکوت العلویین کا سامنا فرماتے تھے۔ گویا اس کا مقصد یہ تھا کہ آپ کی برکت و رحمت مکمل ہو جائے اور روحانی لوگ آپؐ کی بشریت کا مشاہدہ بھی کر سکیں۔

پھر آپؐ میں تیسرا وصف جو پہلے دونوں سے بالکل الگ تھا ظاہر فرمایا یعنی آپ میں وصفِ ربانی اور سرِّ الٰہی کو ہویدا فرمایا تاکہ آپؐ صفاتِ ربوبیت کے تجلّی کے وقت ثابت قدم رہیں اور حضرتِ الٰہیہ کے مشاہدے کی طاقت رکھ سکیں۔ انوارِ فردانیت کے اسرار کو پاسکیں۔ اشاراتِ قدسیہ کے خطاب کو سن سکیں۔ نفحات الرحمانیہ کے عطر کو سونگھ سکیں۔ اور تابان و تیسریں مقامات کی طرف عروج فرما سکیں۔ اور آپؐ کے قول کے بھی یہی معنیٰ ہیں۔ اِنِّیْ لَسْتُ کَاَحَدٍ مِّنْکُمْ (میں تمہاری طرح نہیں ہوں) نیز فرمایا۔ لِیْ وَقْتٌ لَا یَسَعُنِیْ فِیْہِ غَیْرُ رَبِّیْ سُبْحَانَہٗ (میرے لئے ایک ایسا وقت ہے۔ جس میں میرے اللہ سبحانہ تعالیٰ کے سوا کسی کو کوئی گنجائش نہیں ہوتی) پس یہ ایک ایسا مقام ہے جو صرف حضور سرکارِ دو عالم صلّی اللہ علیہ وسلّم کے ساتھ ہی مختص ہے۔ کوئی مقرب فرشتہ اور نبی و مرسل اس مقام تک پہنچ نہیں پاتے۔ اس پیالے کو سوائے آپ کی عُدیِ آراستہ کے کوئی بھی چکھ نہیں سکتا۔ اور یہ مقام صرف اور صرف آپ کیساتھ ہی مخصوص ہے۔ جو ان مذکورہ چار مقامات میں سے ایک ہے۔ باقی تین مقامات

دوسری مخلوق کے لئے کرامت کا درجہ رکھتے ہیں تاکہ ہر ایک انسان اپنی قسمت کے مطابق حظ اٹھائے۔ رہا مقام محمود تو وہ عالم صورت کے ساتھ مخصوص ہے اور عالم صورت کا دنیا میں عالم ملک سے تعلق ہے۔ پس وجود آپ کی طمانیت اور آپ کی رسالت و نبوت کی برکت سے انہیں نوازتا ہے۔ وَمَا اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا رَحْمَةً لِّلْعٰلَمِيْنَ (ہم نے آپ کو سارے جہانوں کے لئے رحمت بنا کر بھیجا) اور آپ کو یَا اَیُّهَا الرَّسُوْلُ بَلِّغْ مَآ اُنْزِلَ اِلَیْكَ مِنْ رَّبِّكَ (اے رسول جو آپ کی طرف اتارا گیا وہ لوگوں تک پہنچا دے) کے منبر پر جلوہ فگن فرمایا گیا۔

پس آپ دعوت میں لوگوں کے مجیب، نصیحت میں اُن کے خطیب، بے چینی میں ان کے طبیب اور محبت میں ان کے نصیب ہیں۔ اور یہ مقام اہلِ دنیا کے ساتھ مخصوص اور رہا دوسرا مقام جو مقام محمود ہے جس کا تعلق قیامت کے ساتھ ہے۔ پس یہ مقام ملاء اعلیٰ کا نصیب ہے۔ وہ آپ کے مقام کی برکت اور جمالِ اقدس کے مشاہدہ اور آپ کے کلام مبارک کے سماع کی بدولت اس مقام تک رسائی حاصل کریں گے يَوْمَ يَقُوْمُ الرُّوْحُ وَالْمَلٰٓئِكَةُ صَفًّا لَّا يَتَكَلَّمُوْنَ اِلَّا مَنْ اَذِنَ لَهُ الرَّحْمٰنُ وَقَالَ صَوَابًا (یاد کر اس دن کو جب رُوح الامینؑ اور فرشتے صف بستہ کھڑے ہونگے اس وقت صرف رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ہی کلام و خطاب کرنے کی اجازت ملے گی۔ لہٰذا آپ خطبہ دینے کے لئے کھڑے ہو جائیں گے۔ اس وقت فرشتے آپ کے سامنے صف بستہ کھڑے ہونگے۔ اور ساری مخلوق وہیں موجود ہوگی۔ آپ اپنے خطبے کا آغاز اپنی اُمت کی شفاعت کے ذکر سے فرمائیں گے اور میری امت میری امت کی ندا فرمائیں گے تو جواب ملے گا میری رحمت، میری رحمت۔

تیسرا مقام مقام مشہود ہے۔ جو دار الخلود (جنت) میں ہوگا تاکہ اہل جنت

آپ کے مشاہدے سے مشرف ہو سکیں۔ آپ کے دیدار عالی مقام سے بہرہ ور ہو سکیں اور قصورِ جنت آپ کی تشریف آوری سے معظم ہو جائیں اور آپ کے قدوم میمنیت لزوم سے مسرت پیدا ہو اور نورِ جنت میں بہار آ جائے اور آپ کی تشریف آوری سے تمام حجابات رفع ہو جائیں اور شرور و فتن ختم ہو جائیں۔

چوتھا مقام مقامِ رویتہ المعبود ہے جسے مقام قَابَ قَوْسَیْنِ اَوْ اَدْنٰی بھی کہتے ہیں۔ جو آپ کے لئے ہی مخصوص ہے۔ گویا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم شجرۃ الکون کا ثمر۔ صدفِ وجود کے موتی اور سِرّ اور کلمۂ کُن کے معنیٰ ہیں۔ ذاتِ باری تعالیٰ کے لئے صرف درخت کا وجود ہی مطلوب نہ تھا۔ بلکہ فی الحقیقت ثمرِ درخت مقصود تھا۔ لہٰذا شجرۃ الکون کی حفاظت و پرورش ثمر کی فراہمی اور اسکے پھولوں کی شگفتگی کے لئے مختص تھی۔ پس اس کی مراد یہی تھی کہ سب ثمر کو ثمر رکھنے والے کے سامنے پیش کیا جائے۔ اور اسے عروسِ حضرت القربتہ کے پاس پہنچایا جائے تو ندیم بارگاہِ کبریا بھی اس کے جلوے سے بہرہ یاب ہوں۔

## بابِ شانزدہم

## سِرِّ معراجِ محمدی صلی اللہ علیہ وسلم

پس ایک رات آپ سے کہا گیا کہ اے ابو طالب کے دُرِّ یتیم اٹھیے۔ کیونکہ ایک ایسی ہستی تیری دید کی طالب ہے۔ جس نے تیرے لئے جواہر کا ذخیرہ اکٹھا کر رکھا ہے۔ پھر آپ کی طرف مالکِ حقیقی کا خاص خادم بھیجا گیا جب وہ حاضرِ خدمت ہوا۔ تو اس وقت آپ بستر پر آرام فرما رہے تھے۔ اور قاصد نے آپ کو بیدار فرمایا۔ آپ نے قاصد جبرائیل امین سے فرمایا کہ تم کہاں سے آئے ہو۔

انہوں نے عرض کی اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم اٹھئے اس وقت مجھے این (کہاں) کی خبر نہیں اور نہ ہی اس کی ضرورت ہے۔ بلکہ میں اللہ تعالٰے کا رسول ہوں۔ اور آپ کی خدمت میں جملہ خدام کے ہمراہ بھیجا گیا ہوں۔ اور ہم اللہ کے حکم کے بغیر نازل نہیں ہوتے۔

آپؐ نے جبرائیل علیہ السلام سے فرمایا کہ اے جبرائیل۔ بتایئے کہ میرے بلانے کا کیا مقصد ہے۔ جبرائیل امینؑ نے جواب دیا کہ آپ ارادۂ الٰہی کی مراد اور مقصود مشیت ایزدی ہیں۔ تمام عالم کون آپ کے لئے ہے اور اللہ تعالٰی آپ کی مراد ہیں۔ آپ کائنات میں برگزیدہ شخصیت اور آپ جام محبت کی شراب طہورہ ہیں آپ دُرِ صدف۔ ثمر شجر، شمس المعارف، بدر اللطائف ہیں۔ صرف آپ کے رفعت مقام کی خاطر اس دار الدنیا کو بنایا گیا ہے۔ اور یہ جمال کائنات صرف آپ کے وصل کے لئے تیار کیا گیا ہے۔ اور جام محبت کو صرف آپ کے پینے کے لئے مزین کیا گیا ہے۔ پس آپؐ اٹھیں کیونکہ یہ تمام دسترخوان آپ کی تکرمت کی خاطر بچھائے گئے ہیں۔ اور ملاء اعلیٰ آپ کی تشریف آوری کی خوشخبری ایک دوسرے کو دے رہے ہیں۔ اور کروبیاں آپ کی آمد کی خبر سن کر مسرت و شادمانی سے بجوم رہے ہیں۔ کیونکہ انہوں نے آپ کی روحانیت کا شرف حاصل کر لیا ہے۔ اور اب وہ آپ کی جسمانیت کے دیدار سے بھی حظ اٹھانا چاہتے ہیں۔ پس آپ نے عالم ملک کی طرح عالم ملکوت کو بھی اپنے فیوضات سے مشرف فرمایا۔ اور زمین بطحا کی مانند آپ نے اپنے قدم مبارک سے سطح آسمان کو بھی بہرہ ور فرمایا۔

پھر آپؐ نے جبرائیلؑ امین سے پوچھا کہ ذات کریم اس کے ساتھ کیا معاملہ پیش فرمائے گی۔ انہوں نے عرض کیا لِيَغْفِرَ لَكَ اللّٰهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِكَ وَمَا تَاَخَّرَ تاکہ اللہ تعالٰی آپ کو پہلے اور پچھلے (اہلِ مکہ اور اہلِ مدینہ) کے الزامات سے پاک فرما دے۔ آپؐ نے فرمایا یہ تو میرا انعام ہے۔ میرے عیال و اطفال کیلئے

کیا العام ہے۔ فَاِنَّ شَرَّ النَّاسِ مَنْ اَکَلَ وَحْدَہٗ (کیونکہ سب سے بُرا شخص وہ ہے جو اکیلا کھاتا ہے) جبرائیل علیہ السلام نے فرمایا۔ وَلَسَوْفَ یُعْطِیْکَ رَبُّکَ فَتَرْضٰی (اللہ تعالیٰ تجھے اتنا عطا فرمائے گا کہ آپ اس پر راضی ہو جائیں گے۔

پھر آپؐ نے رُوح الامین سے فرمایا۔ اب میرا دل خوش ہو گیا ہے۔ چلیئے اب میں اپنے رب کی طرف فرحاں و شاداں چلتا ہوں۔ پس براق پیش کی گئی۔ آپ نے فرمایا کہ یہ میرے لئے ہے۔ نہیں جبرائیلؑ نے فرمایا۔ یہ عشاق کی سواری ہے۔ آپؐ نے فرمایا۔ میرا شوق میری سواری۔ میری آرزو میرا زادِ راہ اور میری رات میری دلیل ہے۔ میں صرف انہیں کے ذریعے ذاتِ کریم تک پہنچونگا۔ یہی چیزیں مجھے اس کا راستہ بتائیں گی۔ بتائیے جس شخص نے اس کی محبت کے بوجھوں اور اس کی معرفت کے پہاڑوں اور اس کی امانت کے رازوں کو جس کے اٹھانے سے زمین و آسمان اور پہاڑ قاصر رہے ہوں۔ اٹھایا ہؤا ہو۔ بھلا یہ کمزور و ناتوان حیوان براق اس کا بوجھ کیسے برداشت کر سکتا ہے۔ اے جبرائیل تو ہی بتا کہ تو مجھے اس کا راستہ کیسے بتائے گا۔ کہ تُو تو سدرۃ المنتہیٰ تک کا راہی ہے۔ میں ذات لامنتہیٰ کا محضور ہوں۔ اے جبرائیل تیری مجھ سے کیا نسبت ہے جبکہ میرا اپنے رب کے ساتھ ایک ایسا وقت بھی ہے۔ جس میں کسی دوسرے کی گنجائش نہیں ہے۔ جب میرے محبوب (اللہ تعالیٰ) کی شان لَیْسَ کَمِثْلِہٖ شَیْئٌ ہے۔ تو میں بھی تمہاری طرح نہیں ہوں۔ سواری تو مسافت کو طے کرنے کے لئے اور رہبری جہات کا راستہ بتانے کے لئے ہوتی ہے۔ اور یہ باتیں حوادث کا محل ہیں میرا محبوب حوادث و جہات سے منزہ و مبرّا ہے۔ اس کی طرف کوئی بھی حرکات سے (چل کر) نہیں جا سکتا۔ اس کے راستے کی منازل کی راہنمائی اشارات سے ناممکن ہے۔ جس نے دنیائے معانی کو پہچان لیا۔ گویا اس نے میرے معادن کا کھوج

لگالیا۔ اے جبرائیل چلیئے۔ میرا قرب اس کے ساتھ وَاِذْقَابَ قَوْسَیْنِ اَوْ اَدْنٰی ہے۔ اس سے روح الامین پر جلال و ہیبت طاری ہوگئی۔ اور وہ آپؐ کے حضور عرض کرنے لگا کہ مجھے تو صرف آپ کی خدمتگزاری اور حاشیہ برداری کے لئے بھیجا گیا ہے۔ اور براق کو آپ کی مکرمت کے اظہار کے لئے حاضر کیا گیا ہے کیونکہ بادشاہوں کی یہ عادت ہوتی ہے۔ کہ جب وہ اپنے حبیب کی ملاقات یا تقرب کی دعوت فرماتے ہیں۔ تو ان کی عزت و تکریم کے ظہور کے ارادے کو عملی جامہ پہنانے کے ان کی طرف خاص خدام اور عمدہ سواریاں بھیجتے ہیں۔ تاکہ وہ ان پر سواری کریں۔ لہٰذا ہم بھی آپ کی خدمتِ اقدس میں بادشاہوں کی عادات اور راستوں کے آداب کو پیش نظر رکھ کر حاضر ہوئے ہیں۔ اور جو شخص یہ گمان کرے کہ وہ اللہ کی طرف قدموں سے چل کر پہنچ سکتا ہے۔ وہ خطا پر ہے جو انسان یہ سمجھے کہ وہ ذلت پردوں میں پوشیدہ ہے تو وہ عطائے الٰہی سے محروم ہے۔

یا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ملاء اعلیٰ آپ کے انتظار میں ہیں اور جنت کے دروازے وا کر دیئے گئے ہیں۔ اس کی فرودگاہوں کو مزین کیا گیا ہے۔ اس کی حوروں کو سجایا گیا ہے۔ اس کے مشروبات کو مصفیٰ کیا گیا ہے۔ تمام فرحتیں آپ کے قدوم میمنت لزوم کیلئے اور تمام مسرتیں آپ کے ورودِ مسعود کی بدولت منائی جا رہی ہیں۔ یہ رات آپ ہی کی رات ہے۔ اور یہ سلطنت صرف آپ ہی کے لئے ہے۔ اس رات کی تخلیق سے ہی میں آپ کا منتظر ہوں۔ جس نے بے حیلہ آپ کو اپنا وسیلہ بنا لیا ہے اور اپنے وسیلے کو منقطع کر لیا ہے۔ میں اس باب میں عقل سے بیگانہ فکر سے غافل اور سر سے سرگشتہ ہوں۔ جانسوزی میں مشغول ہوں۔ غمی و دلخراشی بہت بڑھ چکی ہے۔ اے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم! میری حیرت نے

ب مجھے اس کے ازل و ابد کے میدانوں میں ڈال دیا ہے۔ پس جب میں نے میدانِ اوّل یعنی ازل کا چکر لگایا۔ تو میں اس کی ابتدا کو معلوم کرنے سے قاصر رہا۔ اور جب میں نے دوسرے میدان کی طرف رجوع کیا اور دیکھا کہ اس کا آخر اس کا اوّل ہی نکلا۔ پھر میں رفیقِ اعلیٰ کی جستجو کے لئے رفیق سفر کا متلاشی ہوا۔ دورانِ سفر میکائیل علیہ السلام سے ملاقات ہوئی۔ تو اُس نے کہا تو کہاں کا قصد کئے ہوئے ہے۔ یہ راستہ مسدود ہے۔ اس کے دروازے وغیرہ مغلق ہیں۔ وہ محدود زمانوں میں نہیں سما سکتا۔ اور نہ ہی محدود مکانوں میں موجود ہے۔ میں نے پوچھا۔ اے میکائیل تیرا اس مقام پر ٹھہرنے کا کیا مقصد ہے۔ اس نے جواب دیا کہ میں سمندروں کے پانیوں کی مقادیر کی پیمائش۔ بارشوں کے نزول اور اسے اقطارِ عالم میں ترسیل کرنے میں مشغول ہوں۔ مجھے اس بات کا تو علم ہے کہ کڑوے اور کھارے پانی کے دریاؤں کی کتنی وسعت ہے اور وہ کتنی جھاگ پیدا کرتے ہیں۔ مگر میں نمائشِ احدیت اور تعدادِ فردیت کے علم سے بے بہرہ ہوں۔

پھر میں نے اس سے سوال کیا کہ حضرت اسرافیل علیہ السلام کہاں ہیں۔ اس نے جواب دیا۔ کہ ان کو مکتب تعلیم میں داخل کیا گیا ہے۔ وہ لوحِ محفوظ کی پیشانی ورخ کے صفحے کا مشاہدہ کر رہے ہیں۔ وہ اس سے مبروم و منقوص امور کو تحریر کر رہے ہیں۔ وہ چھوٹے بچوں کی طرح منتظم ہیں۔ جو لوح محفوظ کو پڑھ رہے ہیں ذٰلِكَ تَقْدِيرُ الْعَزِيزِ الْعَلِيمِ (یہ جاننے والے اور غالب کا اندازہ ہے) اور اسرافیل علیہ السلام زمانۂ تعلیم میں اپنے معلم سے حیا کی وجہ سے اپنے سر کو اوپر نہیں اٹھاتے پس ان کی آنکھیں اوپر دیکھنے سے مقصور اور ان کا قلب فکر سے مخمور ہے۔ وہ نفخ صور تک اسی حالت میں رہیں گے۔

بعد میں میں نے میکائیل علیہ السلام سے کہا چلیئے عرش مجید سے صراطِ حق

کے بارے میں پوچھیں۔ جو معلومات اس سے میسر آئیں اسے تحریر کریں جب عرش معلیٰ نے ہماری گفتگو کو سنا۔ وہ خوشی سے جھومنے لگا۔ وہ کہنے لگا لَاتُحَرِّكْ بِهٖ لِسَانَكَ وَلَاتُحَدِّثْ بِهٖ جَنَانَكَ (اس باب میں تو اپنی زبان کو مت ہلا۔ اور نہ اپنے دل میں اس بارے میں خیال کر) کیونکہ یہ ایسا راز ہے جو کبھی معلوم نہیں ہو سکتا۔ اور یہ ایک ایسا پردہ ہے جس کے وراء کوئی دروازہ نہیں کھلتا۔ یہ ایک ایسا سوال ہے جس کا کوئی جواب نہیں۔ میں کون ہوں جو اس بارے میں لب کشائی کروں۔ اور اس کا پتہ لگا سکوں۔ کہ وہ کہاں ہے میری حقیقت صرف یہ ہے کہ میں دو حرفوں کی پیداوار ہوں اور کل میں بے نشان تھا۔ پھر اس نے مجھے دو حروف سے ظہور بخشا۔ بھلا جو چیز کل معدوم محض مفقود صرف ہو وہ ذات پاک کا کھوج کیسے لگا سکتی ہے۔ یا وہ اس کی معرفت رویت کیسے حاصل کر سکتا ہے جو ہمیشہ سے موجود تھا۔ اور نہ اس کا باپ اور نہ ہی اس کا بیٹا ہے۔ وہ استواء میں مجھ سے سابق ہے۔ اس کے غلبہ نے مجھے مقہور کیا ہوا ہے۔ اگر اس کا استواء نہ ہوتا۔ تو میں مستوی نہ ہوتا۔ اور استیلائے ذات نہ ہوتا۔ تو میں کبھی ہدایت نہ پاتا۔ آسمان کی طرف اس کا استواء صرف اس وقت تھا۔ جب آسمان ابھی دخان تھا۔ پھر عرش پر اس کا استواء قیام برہان کی بدولت ہے۔ ورنہ مجھے اس کی عزت کی قسم کہ وہ مستوی تو ہے۔ لیکن میں یہ بات بالکل نہیں جانتا کہ کس چیز کے ساتھ اس کا استواء ہے بلحاظ قرب میں اور ثریٰ دونوں برابر ہیں جس پر وہ حاوی ہے میں اس کا ادراک نہیں کر سکتا اور نہ ہی اس کے وسیع علم پر میرا احاطہ ہے۔ میں تو صرف اس کا ایک بندہ ہوں اور بندہ کو اس کی نیت کے مطابق حصہ ملتا ہے۔ آپ کے سامنے میں اپنی کہانی سناتا ہوں اور میں اس اندوہ کا شکوہ کرتا ہوں اور میں اس کی رفعت تکریم اور قوت قدرت کی قسم کھاتا ہوں کہ اس نے مجھے پیدا کر کے بحر احدیت میں غرق کر دیا اور ابدیت کے میدان میں سرگشتہ کر دیا۔ کبھی وہ مجھے ابدیت

کے مشرق سے طلوع کر کے مدہوش کر دیتا ہے۔ اور کبھی اپنے قرب کے موقفوں میں لا کر محبت کرتا ہے۔ اور بعض اوقات اپنی عزت کے حجابات میں پوشیدہ کر کے مجھے وحشت میں ڈال دیتا ہے۔ اور کبھی وہ اپنے لطف کی سرگوشیوں سے میری مناجات سن کر خوش ہو جاتا ہے۔ کبھی وہ جامِ محبت سے میرے ساتھ مواصلت کر کے مجھے مست بنا دیتا ہے۔ جب اس کا شوقِ دیدار مجھے ستاتا ہے تو جواب میں لَنْ تَرَانِی کی آواز سنتا ہوں۔ میں اس کی ہیبت سے پگھلنے لگتا ہوں۔

اور تجلیٔ عظمت کی بدولت مانند کلیم اللہ بے ہوش ہو کر گر جاتا ہوں اور جب میں وجدانی کیفیت سے باہر نکلتا ہوں۔ تو مجھے کہا جاتا ہے کہ اے عاشق! یہ جمال محفوظ اور یہ حُسن مستور ہے۔ کیونکہ اس جمال کو سوائے اس حبیب پاک کے جو برگزیدہ شخصیت ہیں۔ سوائے اس دُرِ یتیم کے جس کے ہم مربّی ہیں اور کوئی نہیں دیکھ سکتا جب تیرے گوش میں سُبْحَانَ الَّذِیْ اَسْرٰی بِعَبْدِہٖ (پاک ہے وہ ذات جس نے اپنے بندے کو سیر کرائی) کی آواز پہنچے۔ تو تو (ہماری طرف ان کے عروج کے) راستے میں کھڑا ہو جا۔ ممکن ہے کہ تو اس ہستی کی زیارت کرے جو ہمارا دیدار کریگا۔ اور تو اس شخصیت کا مشاہدہ کرے جو ہمارے سوا کسی کو نہیں دیکھتا۔

یا محمد صلی اللہ علیہ وسلم! جب عرشِ معلیٰ آپ کے دیدار کا مشتاق ہے۔ تو میں کس طرح آپ کا خادم نہ بنوں۔ پھر آپ مرکب (براق) پر سوار ہو کر بیت المقدس پہنچے۔ پھر مرکب ثانی (معراج) کے ذریعے پہلے آسمان پر پہنچے۔ پھر آپ مرکب ثالث (ملائکہ) کے ذریعے ساتویں آسمان تک پہنچے۔ پھر آپ مرکب رابع (روح الامین) کے ذریعے سدرۃ المنتہیٰ تک گئے۔ حضرت جبرائیل علیہ السلام یہیں رک گئے۔

حضرت سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اے جبرائیلؑ! ہم آج رات آپ کے مہمان ہیں۔ میزبان کا مہمان سے علیحدہ ہونا مناسب نہیں۔ کیا ایک دوست دوسرے

دوست کو یہاں لاکر تنہا چھوڑ سکتا ہے۔

جبرائیل علیہ السلام نے جواب دیا۔ جناب آپ میرے مہمان نہیں بلکہ آپ قدیم وکریم کے مہمان ہیں۔ میں اگر یہاں سے انگشت بھر بھی آگے بڑھوں گا تو خاکستر ہو جاؤنگا وَمَامِنَّا اِلَّا لَہٗ مَقَامٌ مَّعْلُوْمٌ (ہم میں سے ہر ایک کے لئے ایک مقرر مقام ہے) جس سے وہ آگے نہیں جا سکتا۔

سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے جبرائیل علیہ السلام سے فرمایا۔ کیا اللہ تعالیٰ سے تجھے کوئی احتیاج ہے۔ فرمایا۔ جی ہاں ایک حاجت کا طالب ہوں۔ پس جب آپ محبوبِ حقیقی جو لامنتہیٰ ہے کے ساتھ ملاقی و واصل ہوں اور محبوب اس طرح گویا ہو کہ لو یہ تو ہے اور یہ میں ہوں (اب کوئی واسطہ درمیان میں نہیں ہے) تو آپ اس وقت میرا ذکر ضرور فرمائیں۔

پھر جبرائیلؑ امین ستر ہزار حجاباتِ نور کو چیر کر آگے بڑھے۔ وہاں پانچواں مرکب یعنی رفرف جو سبز نورانیت رکھتا تھا اور مشرق و مغرب میں پھیلا ہوا تھا۔ حاضر خدمت ہوا۔ آپ اس پر سوار ہو کر عرش معلیٰ تک پہنچے۔ عرش معلی دامن گیر ہو کر زبانِ حال سے عرض کرنے لگا کہ یا محمد صلی اللہ علیہ وسلم آپ کب تک مشروب خالص نوش فرماتے رہیں گے جبکہ آپ کے لئے وقت نہایت ہی مناسب و موزوں ہے۔ آپ فوراً بارگاہِ ایزدی اور آستانہ سرمدی پر تشریف لے جائیں۔ کبھی آپؐ کا محبوب آپ کے شوق میں آسمان دنیا پر نزول فرماتا ہے۔ کبھی اپنی بارگاہ کے ندیموں کے پاس آپ کی خاطر نزول فرماتا ہے اور کبھی وہ آپؐ کو اپنی مہربانی کے رفرف پر مرکوب فرماتا ہے یعنی سُبْحَانَ الَّذِیْ اَسْرٰی بِعَبْدِہٖ (پاک ہے وہ ذات جس نے اپنے بندے کو سیر کرائی) کبھی وہ آپ کو جمالِ احدیت کا مشاہدہ کراتا ہے یعنی مَا کَذَبَ الْفُؤَادُ مَا رَاٰی (جو آپ نے دیکھا دل نے اس کی تکذیب نہیں کی) اور کبھی وہ آپؐ کو جمال صمدانیت کا جلوہ دکھاتا ہے

یعنی مَازَاغَ الْبَصَرُ وَمَا طَغٰی (وقت مشاہدہ آپ کی چشم مبارک دوسری طرف مائل نہیں ہوئی۔ اور کبھی وہ آپ کے لئے اپنی ملکوتیت کے سربستہ رازوں سے پردہ اٹھاتا ہے یعنی فَاَوْحٰی اِلٰی عَبْدِہٖ مَآ اَوْحٰی پس اللہ تعالیٰ نے اپنے بندے کی طرف جو اس کی مرضی تھی وحی نازل فرمائی) اور کبھی وہ آپ کو حضرت القدس میں اپنے قرب سے مشرف فرماتا ہے یعنی فَکَانَ قَابَ قَوْسَیْنِ اَوْ اَدْنٰی (پس دو کمان کے برابر یا اس سے بھی کم فاصلہ رہ گیا)

یہ وقت تشنگی دیدارِ ذات اور فریاد رسی کا ہے۔ میں تو حیران و سرگرداں ہوں کہ کس طرف سے اس کی راہ لوں، حالانکہ اس نے مجھے ساری کائنات سے بڑا بنایا لیکن میں سب سے زیادہ خوف زدہ ہوں۔ اپنی تخلیق کے وقت اس کے رعب و جلال سے کانپنے لگا تھا۔ پھر اس نے میرے ایک پائے پر لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللہ رقم فرمایا تو میری ہیبت اور بڑھ گئی اور ارتعاش و ارتعاد پیدا ہو گیا میں اسی حالت تغیر میں ہی تھا کہ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ مرقوم ہوا۔ بس اسی وقت حالت سکون طاری ہو گئی اور طمانیت میسر آئی گویا کہ آپؐ کا اسم مبارک میرے قلبِ حزیں کے لئے اماں۔ میرے سر کیلئے طمانیت، میرے قلق کے لئے حرزِ جاں ہے۔ تو جب آپ کے اسم مبارک میں اتنی برکت ہے۔ تو پھر آپ کی نظر تیریں کے کیا کہنے۔ میری طرف نظر التفات فرمایئے آپؐ یا محمد صلی اللہ علیہ وسلم رحمۃ للعالمین بنا کر بھیجے گئے ہیں۔ مہربانی فرمایئے اور اس رات بالضرور مجھے حظِ وافر سے نوازیئے اور یہ کہ آپ نارِ جہنم سے میرے لئے برأت کی گواہی دیں۔ کیونکہ بعض کاذبوں نے یہ بات اس ذات کی طرف منسوب کی ہے، اور بعض فریبی لوگ اس بارے میں یہ کہہ رہے ہیں۔ جیسا کہ انہوں نے خطاؤں کی وجہ سے یہ گمان و زیادتی کی ہے کہ میں نے اس ذات اقدس کو اپنے اوپر اٹھایا ہوا ہے جس کی کوئی حد نہیں اور میں نے احاطہ کیا ہوا ہے جس کی کوئی کیفیت نہیں۔

اے محمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم جیسا کہ آپ جانتے ہیں کہ وہ اپنی ذات میں لامحدود اور اپنی صفات میں لامحدود ہے اسے میری حاجت کیسے ہو سکتی ہے یا میں اسے کیسے اٹھا سکتا ہوں۔ کیونکہ رحمٰن اس کا نام ہے اور استواء اس کی نعت وصفت ہے اور اس کی صفت و نعت کا تعلق و اتصال صرف اسی کی ذات کے ساتھ ہے۔ پھر وہ کس طرح مجھ سے اتصال و انفصال کر سکتا ہے۔ اور نہ میں اس سے ہوں اور نہ وہ مجھ سے ہے۔

اے محمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ واصحابہٖ وسلم مجھے اس کی عزت کی قسم کہ میں نہ تو وصلاً اس سے قریب ہوں نہ فصلاً اس سے بعید۔ اور نہ میں اسے اٹھانے کی سکت رکھتا ہوں اور میں تو اس سے بعید۔ اور نہ میں اسے اٹھانے کی سکت رکھتا ہوں۔ اور میں تو اسکی جامعیت کو پراگندگی سے پاک دیکھتا ہوں اور میں کسی کو اس کی مثل نہیں پاتا۔ بلکہ اس نے مجھے اپنی رحمت احسان اور فضل سے ایجاد فرمایا۔ اور اگر وہ مجھے نیست و نابود کر دے تو یہ بھی اسکا فضل و عدل ہی ہوگا۔

اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم میں اس کی قدرت سے قائم اور اس کی حکمت سے دائم ہوں۔ یہ کیسے صحیح ہو سکتا ہے کہ حامل محمول بن جائے۔ پس آپ توقف نہ فرمائیں۔ کیا آپ نہیں جانتے بے شک کان، آنکھ اور دل سب اس کے آگے جواب دہ ہیں۔

پس حضور سرکارِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے زبانِ حال سے فرمایا۔ اے عرش! تو میرے سامنے سے ہٹ جا۔ تو مجھے مت مشغول کر۔ میری طہارت کو مکدر اور میری خلوت کو مشوش مت کر۔ کیونکہ میرے پاس اتنا وقت نہیں ہے کہ میں تیرے عتاب کے لئے سمع خراشی کروں اور نہ ہی یہ ایسی جگہ ہے۔ جہاں میں تیری تقریر سے اپنے دل کو راضی کروں۔

پس حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے پہلو تہی فرمائی۔ اور آپ نے مستورہ

اور بے حرف وحی کی طرف بھی توجہ نہ فرمائی اور نہ ہی آپ کی چشم مبارک یکسوئی سے روگرداں ہوئی۔ پھر آپ نے چھٹے مرکب پر قدم رنجہ فرمایا۔ وہ تائیدِ ایزدی کا مرکب تھا۔ پھر اوپر سے آواز آئی۔ آپ نے نہیں دیکھا تیرا محافظ تیرے سامنے ہے۔ دیکھئے یہاں اس وقت آپ اور آپ کا رب ہی موجود ہے۔ آپ نے فرمایا میں اس حیرت میں منہمک ہوں کہ میں جو کہتا ہوں پہچانتا نہیں۔ اور جو کچھ کر رہا ہوں جانتا نہیں۔ عین اُس وقت ایک قطرہ جو شہد سے زیادہ میٹھا اور برف سے زیادہ ٹھنڈا، جھاگ سے زیادہ نرم اور کستوری سے زیادہ خوشبودار میرے لب پر آکر گرا۔ اور اس کی بدولت میں تمام انبیاء و مرسلین سے بڑھ کر علم والا ہو گیا۔ اور میری زبان پر اَلتَّحِیَّاتُ الْمُبَارَکَاتُ لِلّٰہِ وَالصَّلَوٰاتُ وَالطَّیِّبَاتُ لِلّٰہِ جاری ہو گیا۔ پھر مجھے یہ جواب دیا گیا۔ اَلسَّلَامُ عَلَیْكَ اَیُّھَا النَّبِیُّ وَرَحْمَۃُ اللّٰہِ وَبَرَکَاتُہٗ، پھر میں نے سوچا کہ جس باب میں مجھے خصوصیت و شرف حاصل ہوا ہے کیوں نہ میں اپنے بھائیوں یعنی انبیاء کرام کو شامل کروں۔ پس میں نے اَلسَّلَامُ عَلَیْنَا وَعَلٰی عِبَادِ اللّٰہِ الصَّالِحِیْنَ کہا۔ صالحین بندوں سے یہاں انبیاء کرام کا گروہ مراد ہے لہٰذا جب حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے شب اسریٰ کے بارے میں پوچھا گیا۔ کہ کیا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے واقعتاً اللہ تعالیٰ کا دیدار فرمایا۔ تو آپ نے فرمایا۔ جی ہاں اس میں کوئی شک نہیں۔ کیونکہ میں اس وقت جب آپ نے اَلسَّلَامُ عَلَیْنَا فرمایا۔ اور فرشتوں نے اَشْھَدُ اَنْ لَّا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰہِ کہا۔ آپ کے دامن عالی کے ساتھ چمٹا ہوا تھا۔

آپ فرماتے ہیں۔ کہ مجھے آواز آئی کہ قریب ہو جا۔ پھر میں قریب ہوا۔ اللہ تعالیٰ کے اس قول کے یہی معنیٰ ہیں ثُمَّ دَنٰی فَتَدَلّٰی یہاں تک کہ آپ قاب قوسین کے مقام تک پہنچے۔ یاد رہے کہ اس قرب میں فاصلے اور مسافت کا کوئی دخل

نہیں تھا۔

گویا دَنٰی شفاعت اور تقرب برضا الی اللہ کے لئے کہا گیا تھا۔ اور دنی خدمت اور تقرب بالرحمۃ الربوبیۃ کے لئے کہا گیا تھا۔ پھر دَنٰی فَتَدَلّٰی میں دَنٰی کا مطلب ہے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا تعلق ذاتِ پروردگار سے ہے اور فَتَدَلّٰی کا مطلب ہے کہ آپ پر وحی کا نزول اسی ذات کی طرف سے ہے (گویا آپ ایک لحاظ سے براہ راست ذات سے اور بلحاظ دیگر بذریعہ وحی یعنی بالواسطہ صفات سے متعلق ہیں) دَنٰی لطافت اور فَتَدَلّٰی اس پر مزید شفقت و رحمت ہے۔

یہ وہ مقام ہے یہاں اَیْنَ بین و جستجوئے کیف سے فارغ ہو گیا ہے اور اَیْنَ کی حالت ختم ہو گئی۔

پس اگر آپ قابَ قوسین پر اکتفا فرماتے تو یہ احتمال پیدا ہو جاتا۔ کہ اللہ تعالیٰ بھی کسی جگہ رہتا ہے۔ اس لئے فرمایا گیا اَوْ اَدْنٰی یعنی مکان کی نفی کی گئی ہے۔ یعنی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی معیت بایں طور تھی۔ کہ یہاں نہ مکان نہ زمان نہ اوان اور نہ اکوان تھا۔ پس ندا آئی اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم آگے بڑھو۔ آپ نے فرمایا۔ اے میرے رب جب جہات ختم ہو چکی ہیں تو میں اپنا قدم کہاں رکھوں۔ جواب ملا کہ قدم کو قدم پر رکھو تاکہ ہر ایک کو علم ہو جائے کہ میں زمان، مکان، اوان، دن، رات، حدود و اقطار اور حدود و مقدار سے منزا ہوں۔ اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم دیکھیئے۔ پھر آپ نے نور درخشاں کا مشاہدہ فرمایا۔ پس آپ نے پوچھا یہ نور کیسا ہے جواب ملا کہ یہ نور نہیں ہے بلکہ جنت الفردوس ہے۔ پھر اسے آپ کے قدم مبارک کے سامنے لا کھڑا کیا گیا۔ اور وہی نور آپ کے قدموں پر نچھاور ہونے کے لئے قدموں کے نیچے آگیا۔ پھر اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔ اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کہ اس وقت یہاں آپ کے قدموں کی ابتدا سے زمین تک کائنات کے اوہام کا انقطاع ہے۔ پھر فرمایا اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کہ جب تک آپ سیر اَیْنَ یعنی مکان و زمان کی سیر میں رہے اس وقت تک جبرائیل علیہ السلام آپ

کے رہبر اور براق آپ کا مرکب رہا۔ اور اب جبکہ آپ مکان سے نکل آئے اکوان سے غائب ہوئے اور جہت سے فارغ ہوئے اور درمیان سے حجاب اٹھا دیئے گئے۔ تاب قوسین کے سوا باقی نہ رہا تو اب میں ہی آپ کا رہبر ہوں۔ اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم اب میں تیرے لئے دروازہ کھولتا ہوں تیری خاطر حجاب اٹھا رہا ہوں۔ اور میں آپ کو شیریں خطاب سے نواز رہا ہوں۔ اور عالم غیب میں آپ نے مجھے تحقیقاً و ایماناً یکتا پایا۔ اور اب عالم شہود میں آپ میری توحید کو شہادتاً و عیاناً بیان فرمائیں۔ پس آپ نے فرمایا أَعُوْذُ بِعَفْوِكَ عَنْ عَقُوْبَتِكَ (میں تیرے عفو کے ساتھ تیرے عذاب سے پناہ مانگتا ہوں)

پس اللہ تعالےٰ نے فرمایا یہ دعا آپ کی امت کے لئے سہارا ہے۔ یہ حقیقت میری وحدت کے مدعی یعنی آپ کی نہیں ہے۔ پس آپ نے فرمایا لَا اُحْصِیْ ثَنَاءً عَلَیْكَ كَمَا اَثْنَیْتَ اَنْتَ عَلٰی نَفْسِكَ (جس طرح کہ تو نے اپنے نفس کی تعریف کی ہے مجھ میں یہ استعداد نہیں کہ میں بھی اسی طرح بیان کروں)

پس ذات کریم نے فرمایا۔ اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کہ جو آپ کی زبان مبارک نے عجز و سکوت کو اختیار فرمایا۔ تو میں اسے اب ضرور صدق کا لباس پہناؤں گا وَمَا يَنْطِقُ عَنِ الْهَوٰى (وہ اپنی خواہش سے نہیں بولتے) اور جب آپ کی نظریں اشارات سے بیگانہ ہو گئیں۔ (یعنی دیدار حق میں منہمک ہو گئیں) تو اب میں آپ کی نظریں خلعت ہدایت سے نوازوں گا۔ مَا زَاغَ الْبَصَرُ وَمَا طَغٰى (آپ کی نگاہ نہ بہکی، اور نہ حد سے بڑھی) اور پھر میں ضرور آپ کو نازک حالات میں ایک نور عنایت کروں گا۔ جس کے ذریعے آپ میرے جمال کا نظارہ کر سکیں گے۔ اور ایسے کان دونگا جس سے آپ میرے کلام کی سماعت کر سکیں گے۔ پھر زبان حال سے اپنی طرف آپ کے عروج کے معنیٰ سے آپ کو روشناس کراؤنگا۔ اور میری طرف آپ کی نظر کے راجع ہونے کی حکمت بیان کرونگا۔ گویا کہ اللہ تعالےٰ اس امر کی طرف اشارہ فرما رہے تھے کہ اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم

إِنَّا أَرْسَلْنٰكَ شَاهِدًا وَّمُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا (اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہم نے آپکو اپنی امت پر گواہ اور خوشخبری دینے والا اور ڈرانے والا بنا کر بھیجا ہے) اور شاہد کا حقیقی مطلب یہ ہوتا ہے کہ وہ ہر چیز کو دیکھ کر گواہی دیتا ہے۔ غیب پر گواہی دینا کسی صورت میں بھی روا نہیں۔ پس میں آپ کو اپنی جنت دکھاتا ہوں تاکہ آپ اس چیز کا مشاہدہ کریں۔ جو میں نے اپنے دوستوں کے لئے تیار کی ہے۔ اور میں آپ کو اپنا جہنم دکھاتا ہوں تاکہ آپ اس چیز کا مشاہدہ کریں جو میں نے اپنے دشمنوں کے لئے تیار کی ہے۔ پھر میں آپ کو اپنے جلال کا مشاہدہ کراؤنگا اور اپنے جمال کو منکشف کرونگا تاکہ آپ جان لیں کہ میں اپنے کمال میں مثیل، شبیہہ، بدیل، نظیر، مشیر، حد، قد، حصر، عدد، زوج، فرد، مواصلہ مفاصلہ، مماثلہ، مشاکلہ، مجالسہ، ملامسہ، مباینہ اور باہمی امتزاج سے منزّہ ہوں۔ اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم میں نے مخلوق کو پیدا کر کے اپنی طرف بلایا۔ انہوں نے میرے بارے میں اختلاف کیا۔ پس ایک قوم نے عزیر کو میرا بیٹا قرار دیا۔ اور اس طرح انہوں نے میرے ہاتھوں کو مغلول ٹھہرایا۔ اور یہ یہود تھے۔ اور قوم نصاریٰ نے یہ گمان کیا کہ مسیح میرا بیٹا ہے۔ اور میرے لئے بیوی اور بیٹا ثابت کیا۔ اور بت پرستوں نے میرے شریک ٹھہرائے اور فرقہ مجسمہ نے میری صورت بنائی اور فرقہ مشبہ نے مجھے محدود ٹھہرایا۔ فرقہ معطلہ نے مجھے معدوم گردانا اور فرقہ معتزلہ نے یہ گمان کیا کہ قیامت کو میرا دیدار نہیں ہوگا۔

دیکھیئے میں نے آپ کے لئے دروازہ کھول دیا ہے اور اپنا حجاب اٹھا دیا ہے۔ پس اے میرے محبوب دیکھیئے اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم وہ لوگ جن چیزوں کو میری طرف نسبت کرتے ہیں۔ کیا وہ مجھ میں موجود ہیں۔ پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے، اس نور کی مدد سے جس کے ذریعے اللہ تعالےٰ نے آپ کو قوی اور مؤید بنا دیا تھا بغیر ادراک اور احاطہ کے اس کا دیدار فرمایا۔ آپ نے دیکھا کہ وہ ذات فرد اور الصمد ہے جو نہ کسی چیز میں ہے۔ نہ کسی چیز پر ہے نہ کسی کے ساتھ قائم ہے اور نہ ہی کسی کی محتاج

ہے۔ اور نہ وہ ہیکل نہ مثل۔ نہ صورت نہ جسم نہ متحیز نہ مکیف نہ مرکب ہے۔ لَیۡسَ کَمِثۡلِہٖ شَیۡءٌ وَّھُوَ السَّمِیۡعُ الۡعَلِیۡمُ (کوئی چیز اُس کی مثل نہیں۔ اور وہ سننے والا اور وہ جاننے والا ہے) پس جب ذاتِ کریم نے آپ کے ساتھ بالمشافہ کلام فرمایا اور آپ کو وجہاً لوجہٍ (آمنے سامنے) اپنے مشاہدے سے مشرف فرمایا۔ تو اس ذات اللہ تعالےٰ نے فرمایا۔ اے میرے حبیبؐ۔ اے محمد صلے اللہ علیہ وسلم! جو اسرار آپ کو بتائے گئے ہیں کائنات میں انہیں ظاہر نہ کیا جائے اور زمانے میں ان کو نہ پھیلایا جائے۔ فَاَوۡحٰۤی اِلٰی عَبۡدِہٖ مَاۤ اَوۡحٰی (پس اس نے اپنے بندے کی طرف وحی بھیجی۔ جو بھیجی)

آپؐ کے معراج شریف کا راز۔ راز سے بھی راز میں تھا۔

وَصَلِّ اللّٰھُمَّ وَسَلِّمۡ وَبَارِکۡ عَلٰۤی اَشۡرَفِ مَخۡلُوۡقَاتِکَ سَیِّدِنَا وَمَوۡلَانَا مُحَمَّدٍ بَحۡرِ اَنۡوَارِکَ وَمَعۡدَنِ اَسۡرَارِکَ وَلِسَانِ حُجَّتِکَ وَاِمَامِ حَضۡرَتِکَ وَعَرُوۡسِ مَمۡلَکَتِکَ وَطِرَازِ مُلۡکِکَ وَخَزَائِنِ رَحۡمَتِکَ وَطَرِیۡقِ شَرِیۡعَتِکَ وَزَوۡجِ جَنَّتِکَ وَعَیۡنِ حَقِیۡقَتِکَ الۡمُتَلَذِّذِ بِمُشَاھَدَتِکَ عَیۡنِ اَعۡیَانِ خَلۡقِکَ الۡمُقۡتَبِسِ مِنۡ ضِیَائِکَ صَلٰوۃً تُحِلُّ بِھَا عُقۡدَتِیۡ وَتُفَرِّجُ بِھَا کُرۡبَتِیۡ وَتَقۡضِیۡ بِھَا اَرَبِیۡ وَتُبَلِّغُنِیۡ بِھَا طَلَبِیۡ صَلٰوۃً دَائِمَۃً بِدَوَامِکَ بَاقِیَۃً بِبَقَائِکَ قَائِمَۃً بِذَاتِکَ صَلٰوۃً تُرۡضِیۡکَ وَتُرۡضِیۡہِ وَتَرۡضٰی بِھَا عَنَّا یَارَبَّ الۡعٰلَمِیۡنَ ٭

وَحَسۡبُنَا اللّٰہُ وَنِعۡمَ الۡوَکِیۡلُ ٭

وَلَاحَوۡلَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الۡعَلِیِّ الۡعَظِیۡمِ ٭

وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰۤی اٰلِہٖ وَصَحۡبِہٖ وَسَلَّمَ

وَالۡحَمۡدُ لِلّٰہِ رَبِّ الۡعٰلَمِیۡنَ ٭

